عورت کیا کہتی ہے۔ محمد نے کہا سچ کہتی ہے۔ بے شک میں عثمان کے قتل کے
ادے پر آیا تھا۔ مگر اس نے جب میرے باپ کا ذکر کیا۔ میں اس ارادے سے
دم ہوا۔ اور اس گناہ سے توبہ کی۔ عورت نے کہا یہ سچ کہتا ہے۔ مگر قاتل
ی کے ذریعہ سے گھر میں داخل ہوئے ہیں اسی اثناء میں ہجوم در ہجوم خلق حضرت
لی کے گرد ہوتے۔ کہ آپ خلیفہ بنو۔ مگر آپ اس سے انکار کرتے رہے۔ آخر کار
پ نے اس کام کو اختیار کیا۔

# حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے مناقب

فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اے عثمان اگر اللہ تعالے تجھ
کو کرتہ پہنائے۔ اور منافق اس کو تیرے سے اتاریں تو تو اس کرتے کو نہ
بینا۔ اس سے مراد آپ کی خلافت اور اس پر صبر کرنے کی طرف اشارہ ہے حضرت
ثمان کو آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ ایک بالخصوصیت یہ تعلق اور
ترب بھی تھا۔ کہ آپ نے ان کو اپنی بیٹی رقیہ رضؓ نکاح میں دی۔ جب وہ فوت ہو
ئی۔ تو دوسری لڑکی ام کلثوم رضؓ نکاح میں دی اس لئے آپ کو ذوالنورین کے لقب
کے ساتھ پکارا جاتا تھا۔ حضرت ابو بکر رضؓ اور علی رضؓ اور زید رضؓ بن حارثہ کے بعد بھی
آپ ہی پہلے مسلمان ہیں۔ آپ نے دو ہجرت کی ہیں۔ ایک مکہ سے حبشہ کی طرف
دوسری حبشہ سے مدینہ کی طرف آپ کامل درجہ کے حسین تھے۔ آپ کو آنحضرت
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جنت کی خوشخبری دی ہے۔ آپ نے قرآن مجید
جمع کیا ہے۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم جب جنگ رقاع میں تشریف

لے گئے۔ تو عثمان رضہ کو مدینہ کا امیر کر گئے۔ ایک دفعہ حضرت عثمان آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آتے۔ آپ نے اپنے کپڑے درست کر لئے اور فرمایا اس سے فرشتے بھی حیا کرتے ہیں جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی لڑکی ام کلثوم رضہ ان کی بیوی فوت ہوگئی تو آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ اگر میری لڑکیاں اور ہوتیں تو میں عثمان کو ایک کے بعد دوسری اور دوسری کے بعد تیسری اور تیسری کے بعد چوتھی نکاح میں دیتا۔ جب آپ کو باغیوں نے آپ کے قتل کے لئے گھیر لیا۔ اور نماز پڑھانے اور امامت کرانے سے روک دیا۔ اور پانی تک بند کر دیا۔ تو آپ نے اپنے مکان پر کھڑے ہو کر فرمایا۔ اے لوگو تم نہیں جانتے۔ کہ میں کون ہوں۔ میں وہ ہوں جس کے حق میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تھا۔ کون شخص ہے۔ جو جنگ تبوک کے لئے لڑائی کا سامان تیار کر دے۔ اور اس کے لئے جنت ہو۔ میں نے تین سو اونٹ معہ ان کے اسباب کے دیدیا۔ اور ہزار دینار آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آگے ڈال دیا۔ اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ عثمان کو اللہ تعالے نے بخش دیا۔ اب اللہ تعالے اس کے گناہوں سے کبھی مواخذہ نہ کرے گا۔ اور ایک دفعہ فرمایا کون بیر رومہ[1] کو تیار کر کے مسلمانوں کے لئے وقف کرتا ہے۔ میں نے عرض کی۔ میں اسکو وقف کرتا ہوں۔ اور کر دیا۔ غرض حضرت عثمان رضہ کے فضائل نا متناہی ہیں ؎

---

[1] بیر رومہ مدینہ شریف کے ایک کنوئیں کا نام ہے ۱۲۔

# خلافت حضرت علی رضی اللہ بن ابی طالب

حضرت عثمان رض کے بعد آپ ۳۵ھ ہجری میں خلیفہ ہوئے۔ اور سب اصحاب نے آپ سے بیعت کر لی۔ حتیٰ کہ طلحہؓ اور زبیر رض نے بھی بیعت کر لی۔ مگر یہ دونو بیعت کر کے نادم ہوئے۔ اور حضرت علیؓ سے درخواست کی کہ حضرت عثمانؓ کے قاتلوں کو قتل کرنا چاہیئے۔ حضرت علی رض نے ان کو اس امر میں کچھ جواب نہ دیا اس لئے کہ ان کو حضرت عثمانؓ کے قاتل خصوصیت کے ساتھ بالیقین معلوم نہیں ہوئے تھے۔ اور منتظر تھے کہ عثمان رض کے وارث عثمان رض کے قاتلین کی بابت مقدمہ دائر کریں گے۔ مگر طلحہؓ اور زبیرؓ اسی ناراضگی میں حضرت علیؓ سے اجازت لے کر مکہ شریف میں عمرہ کو آئے اور حضرت عائشہ رض کو بھی ہمراہ لے آئے۔ پھر مکہ سے بصرہ کو آئے۔ اور اہل بصرہ طلحہ رض اور زبیر رض اور حضرت عائشہ رض کے بصرہ میں آنے سے بڑے متعجب ہوئے۔ اور آنے کی وجہ پوچھی۔ انہوں نے جواب دیا۔ کہ ہم علی رض سے ناراض ہو کر عثمانؓ کا بدلہ لینے کی غرض سے یہاں آئے ہیں۔ اور حضرت علی رض کی طرف سے جو ابن احنف بصرہ میں عامل تھے اس کو قید کر لیا۔ اور اہل بصرہ طلحہ رض اور زبیر رض کے ساتھ مل گئے۔ حضرت علیؓ کو جب اس امر کی خبر ملی۔ تو آپ بھی مدینہ سے نو سو آدمی لے کر اس فتنہ کے انسداد کے لئے بصرہ کی طرف روانہ ہوئے۔ اور حضرت امام حسنؓ اور عمار رض کو کوفہ کی طرف بھیجا کہ وہ اہل کوفہ علی کی مدد کریں۔ حضرت امام حسنؓ نے کوفہ کے منبر پر کھڑے ہو کر یہ تمام ماجرا سنایا اس لئے اہل کوفہ سے بارہ ہزار آدمی امام حسن رض کے ساتھ علی رض کی مدد کے

لئے آئے۔ اور حضرت علی رضؓ بھی بصرہ میں پہنچے اور طلحہ رضؓ اور زبیر کو تین دن عرصہ اطاعت کی رہگر چونکہ عثمان رضؓ کے قاتل مفسد دونوں لشکروں میں ملے ہوئے تھے انہوں نے خیال کیا۔ کہ اگر طلحہ رضؓ اور زبیر رضؓ نے علی رضؓ سے صلح کر لی۔ تو ہم مارے جائیں گے۔ انہوں نے جھوٹ سچ کہہ کر دونوں کی طرف سے جنگ وجدل شروع کرا دیا۔ تاکہ حضرت علی رضؓ نے اپنے لشکریوں کو فرمایا جو شخص زبیر رضؓ اور طلحہ رضؓ کے لشکر سے بھاگ جاتے اس کو مت پکڑو۔ اور جو زخمی ہو جائے۔ اس کو جان سے مت مارو۔ اور پھر ایسی لڑائی ہوئی کہ ہزار آدمی تہ تیغ ہوا۔ اور حضرت علی رضؓ نے حضرت زبیر رضؓ کو آواز دیا کہ تو میرے پاس آجا۔ میں تجھ کو امان دوں گا۔ پس زبیر رضؓ آیا تو اُس سے حضرت علیؓ نے تخلیہ میں کہا میں تجھ کو قسم دیتا ہوں۔ آیا تو نے یہ آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نہیں سنا۔ کہ فرماتے تھے کہ تو علی رضؓ سے مقابلہ کرے گا۔ اور تو ظالم ہوگا۔ اور علی رضؓ تیرے پر غالب ہوگا۔ زبیر رضؓ نے کہا۔ کہ تو نے مجھ کو وہ بات یاد کرائی ہے۔ جو زمانے نے مجھ کو بھلا دی تھی۔ اب میں تجھ سے لڑائی نہیں کرتا۔ لیکن جب اس نے دیکھا۔ کہ لوگ لڑائی سے باز نہیں آتے۔ آپ دونوں لشکروں سے باہر چلا گیا۔ اور حضرت علی رضؓ کی فتح ہوتی اور دوسری طرف عمر بن جرموز نے زبیر رضؓ کو قتل کر کے حضرت علی کو یہ آکر خبر دی مگر حضرت علی رضؓ نے اس پر ناخوش ہو کر کہا کہ تو نے برا کام کیا اور فرمایا میں نے حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا ہے۔ کہ فرماتے تھے۔ کہ زبیر کا قاتل دوزخی ہے تو میرے سامنے سے دور ہو جا۔ اور آخر اسی لڑائی میں حضرت طلحہ رضؓ بھی قتل کئے گئے۔ طلحہ رضؓ کی کچھ جان باقی تھی۔ اس کے پاس سے کوہ بن نجراۃ

...ر...ندار طلحہ رض نے پوچھا تو علی رض کا آدمی ہے اس نے کہا ہاں پھر فرمایا علی کی طرف سے ہاتھ
...پھیلا میں بیعت کر دں۔ اور رو کر بیعت کی۔ اور نادم ہوا۔ اور حضرت عائشہ رض جو اس واقعہ
...ں طلحہ رض اور زبیر رض کی طرف تھیں۔ عائشہ رض کے اونٹ کو علی رض کے پاس لائے حضرت
...لی نے حکم دیا کہ ہماری ماں ہے اور فرمایا اس کو اکرام سے مدینہ میں پہنچا دو۔ اور ادب کے
...ن کو کچھ ملامت نہ کی۔ چونکہ حضرت عائشہ اس لڑائی میں اونٹ پر سوار تھیں۔ اور عربی
...یں اونٹ کو جمل کہتے ہیں۔ اس لئے اس واقعہ اور جنگ کو واقعہ جمل کہتے ہیں۔ اور یہ واقعہ
...جمادی الاخری ۳۶ھ ہجری میں ہوا ہے۔ بعد ازاں حضرت علی رض پندرہ دن بصرہ میں
...ٹھہرے۔ اور مدینہ کا ابن عباس کو امیر کر دیا۔ اور آپ کوفہ کو آتے۔ حضرت علی رض
...سے کسی نے پوچھا اہل جمل جن سے آپ نے لڑائی کی ہے یہ لوگ مشرک تھے۔
اس لئے آپ نے ان سے لڑائی کی ہے۔ فرمایا نہیں۔ پھر سائل نے کہا منافق
تھے۔ کہا نہیں۔ پھر کہا یہ کون ہیں۔ کہا ہمارے بھائی ہیں ہم پر انہوں نے بغاوت
کی ہے۔ ہم اس لئے ان سے لڑتے ہیں۔ اور نیز طلحہ رض اور زبیر رض بیعت کر کے
مجھ سے پھر گئے ہیں۔ اور جو شخص امیر المومنین اور خلیفہ سے بیعت کر کے پھر جائے
اور فساد کرے آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے۔ کہ اس کو قتل کر ڈالو
الغرض اس لڑائی میں حق حضرت علی رض کی طرف تھا۔ مگر طلحہ رض اور زبیر رض کی اپنے
اجتہاد میں غلطی تھی کہ انہوں نے عثمان رض کے خون کا بدلہ وصول کرنے کو علی رض
سے لڑائی کرنے کو جائز سمجھا۔ اور لڑائی کی۔ اور جو مجتہد اجتہاد سے کوئی کام کرے
گو واقع میں مخطی ہو اس کو ایک نیکی ملتی ہے۔ اور جو مجتہد صواب کو پہنچ جاوے اس کو دو
نیکیاں ملتی ہیں۔ پس طلحہ رض اور زبیر رض کو ایک ایک نیکی ملی۔ اور حضرت علی کو دو نیکیاں

ملیں۔ اور ہم کو چاہیئے کہ اصحاب کے بارہ میں کوئی بدظنی نہ کریں۔ اور کسی کو بُرا نہ کہیں۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اصحاب کو بُرا کہنے سے سخت منع کیا ہے حضرت علی رضؓ جب جنگ جمل سے فارغ ہوتے۔ اور کوفہ میں آتے۔ تو آپ نے جریرؓ بن عبداللہ بجلی کو شام میں معاویہ کی طرف بھیجا کہ آپ مجھ سے بیعت کرو۔ اور حکومت شام سے علیحدہ ہوجاؤ۔ معاویہؓ نے بیعت سے انکار کیا۔ اور کہا میں عثمان رضؓ کے وارثوں سے ہوں۔ اگر علی رضؓ عثمان رضؓ کے قاتل میرے سپرد کرے تو میں اسکی بیعت کرسکتا ہوں۔ اور حکومت چھوڑنے سے انکار کیا۔ حضرت علی رضؓ نے کہا پہلے وہ مجھ سے بیعت کرے۔ اور پھر عثمان رضؓ کے قاتلوں کا مقدمہ پیش کرے۔ تو میں اس کا انتظام کرسکتا ہوں۔ آخر اس کش مکش میں معاویہ رضؓ نے حضرت علی رضؓ پر لشکر کشی کی۔ اور ادھر حضرت علی رضؓ نے جنگ کی تیاریاں کریں۔ حتی کہ دونو لشکر موضع صفین میں جمع ہوگئے۔ اور عمرو بن العاص رضؓ مصر کے امیر کو بھی معاویہ رضؓ نے اپنے ساتھ گانٹھ لیا۔ وہ بھی معاویہ کے ہمراہ علی رضؓ سے لڑنے کو آیا۔ اور لڑائی طرفین سے موضع مذکور میں واقع ہوئی اور ایسی لڑائی ہوئی کہ تیس ہزار آدمی مارا گیا۔ جب معاویہ رضؓ کے آدمیوں نے حضرت علی رضؓ کا غلبہ دیکھا۔ تو معاویہ رضؓ نے عمرو بن عاص رضؓ کو حضرت علی رضؓ سے صلح کرنے کی درخواست کے لئے بھیجا اور کتاب اللہ پیش کی۔ حضرت علی رضؓ نے اس درخواست کو تسلیم کیا اور ابو موسے اشعری رضؓ کو اپنی طرف سے حکم مقرر کیا اور ادھر معاویہ نے عمرو بن عاص کو مل کر حکم مقرر کیا اور ان دونو نے اپنی جگہ یہ تجویز کی کہ علی رضؓ اور معاویہ رضؓ دونوں کو امارت سے علیحدہ کیا جاوے۔ چونکہ عمرو بن عاص

نے چالاکی کی کہ ابو موسیٰ کو مقدم کیا اور کہا۔ تم پہلے علی رضؓ میں فیصلہ دے ابو موسے نے علی رضؓ کو امارت سے علیحدہ کر دیا اور پیچھے سے عمرو بن عاص نے کہا میں معاویہ کو امارت سے علیحدہ نہیں کرتا۔ ابو موسے رضؓ اس کی اس چالاکی سے بہت ناراض ہوا۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ حضرت علی رضؓ نے اس کی نسبت بھی پہلے حکم دیا تھا۔ کہ مصر کی حکومت چھوڑ دے۔ مگر چونکہ یہ امیر معاویہ رضؓ سے مل گیا تھا۔ امارت سے علیحدہ نہ ہوا۔ اور اس وقت اس کو حضرت علی کی مخالفت کا ایک موقع مل گیا۔ لیکن اس اختلاف کی وجہ سے اس وقت یہ مجمع جنود ٹوٹ گیا۔ حضرت علی کوفہ کو روانہ ہوئے۔ اور حضرت معاویہ رضؓ شام کو اپنی جگہ چلے گئے۔ یہ واقعہ ۳۷ھ میں ہوا تھا۔ بعد ازاں حضرت علی رضؓ نے معاویہ رضؓ سے پھر جنگ کی تیاری کی۔ مگر چونکہ خوارج کے ساتھ لڑائی پیش آ گئی۔ اس لئے یہ ارادہ ملتوی ہو گیا۔ خوارج کی لڑائی کا ذکر عنقریب آتا ہے۔ بعد ازاں ۳۹ھ میں پھر معاویہ رضؓ سے لڑائی کا ارادہ کیا۔ مگر لوگوں کے اختلاف کی وجہ سے پھر بھی عزم ملتوی رہا۔ بعد ازاں ۴۰ھ میں معاویہ رضؓ سے پھر لڑائی کا ارادہ کیا۔ اور اس دفعہ چالیس ہزار آدمی نے علی رضؓ کے ساتھ موت پر بیعت کر لی تھی۔ اور مقدمۃ الجیش قیس بن سعد بن عبادہ کو مقرر کیا تھا۔ لیکن چونکہ اس اثنا میں تقدیر ایزدی سے حضرت علی رضؓ کی موت پیش آ گئی لڑائی رک گئی۔ عروہ بن ادیم سے مروی ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس ایک اعرابی آیا۔ اور کہا اے محمدؐ تو مجھ سے کشتی کر معاویہ رضؓ اس وقت موجود تھا۔ اس نے اعرابی سے کہا تو میرے ساتھ کشتی کر۔ اور معاویہ نے اس کو کشتی کر کے پچھاڑ ڈالا۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے معاویہ کو دعا دی کہ تو کبھی مغلوب

نہ ہوگا۔ حضرت علی رضہ نے جب یہ حدیث سُنی تو کہا اگر میں پہلے یہ حدیث سنتا۔ معاویہ رضہ سے مقابلہ نہ کرتا۔ صفین کی لڑائی کے بعد حضرت علی رضہ اصحاب معاویہ پر (جو مقتول ہو گئے تھے) کھڑے ہوتے اور کہا تم پر خدا رحم کرے پھر اپنی طرف کے مقتولوں پر کھڑے ہوتے۔ اور ان پر بھی رحم کھایا۔ اور کہا جو تقدیر الٰہی میں لکھا تھا ہوا۔ انشاء اللہ تعالےٰ دونوں گروہوں کے مقتولین جنت میں ہونگے صفین کی لڑائی میں بھی حق علی رضہ کی طرف تھا۔ اور معاویہ رضہ اپنے اجتہاد سے علی رضہ کو امام حق نہیں جانتا تھا۔ لیکن ہم کو چاہیئے کہ اس مقدمہ میں حضرت معاویہ رضہ کو بُرا نہ کہیں۔ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ والہ وسلم کا اصحابی اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ الہ وسلم کا خسر پورہ اور کاتب تھا۔ اور اس کے لئے ہادی مہدی فرمایا ہے۔ اور فرمایا اللھم علمہ الکتاب ومکن لہ فی البلاد وقہ العذاب اور فرمایا اللھم اجعلہ ھادیا ومھدیا واھدبہ۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اصحاب کو بُرا کہنے سے منع کیا ہے اور فرمایا قیامت قائم نہ ہوگی یہاں تک کہ دو گروہ عظیم باہم جنگ نہ کریں گے۔ اور ان کا دعویٰ ایک ہوگا۔ یعنے دونوں مسلمان ہوں گے۔ اور اسلام پر لڑیں گے۔ اس میں اتباع معاویہ رضہ اور علی رضہ اور ان کے جنگ کی طرف اشارہ ہے۔ شام کے ایک قاضی نے خواب میں دیکھا۔ اور امیر المومنین حضرت عمر رضہ کی خدمت میں بیان کی میں نے دیکھا ہے کہ آفتاب اور ماہتاب دونوں باہم لڑتے ہیں۔ اور ستارے آدھے آفتاب کی طرف ہیں۔ اور آدھے چاند کی طرف۔ اور میں ماہتاب کی طرف ہوں۔ اور اتفاق ایسا ہوا کہ یہ شخص صفین کی لڑائی میں معاویہ کی طرف سے لڑا اور مارا گیا۔ حضرت علی رضہ صفین

کی جنگ سے فارغ ہوکر کوفہ کو آئے ۔ تو ایک گروہ جو خارجی کے نام سے مشہور ہے جس کی نسبت لفظ مارقہ کا بھی حدیث میں آیا ہے ۔ علی رضہ کی اطاعت سے خارج ہو گیا اور علی رضہ اور معاویہ رضہ دونو کو کافر کہنے لگا ۔ اور ایک موضع حرورا میں اکٹھا ہو گیا یہ گروہ کچھ اوپر دس ہزار آدمی کا گروہ تھا حضرت علی رضہ نے ابن عباس رضہ کو ان کی طرف بھیجا ۔ ابن عباس رضہ نے ان کو سمجھایا ۔ اس سے کچھ لوگ تو حضرت علی رضہ کی طرف ہو گئے اور کچھ لوگ پھر بھی باغی رہے ۔ حضرت علی رضہ نے ان پر ۳۸ ہجری میں موضع نہروان میں چڑھائی کی ۔ اور تمام کو قتل کر ڈالا ۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ والہ وسلم کی پیشینگوئیوں میں سے ایک یہ بھی پیشین گوئی تھی کہ علی رضہ اس گروہ کو مارے گا ۔ ایک پیشینگوئی میں ہے کہ دو گروہوں سے جو حق کے قریب رہے ۔ وہ اس کو قتل کرے گا ۔ اس سے مراد بھی حضرت علی رضہ کا گروہ ہے ۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خارجی گروہ کی نسبت یہ بھی فرمایا تھا ۔ کہ یہ لوگ قرآن پڑھیں گے اُن کے حلقوں سے نیچے نہ اُتریگا اور یہ دین سے نکل جائیں گے ۔ جیسے تیر شکار سے ۔ پس آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اس پیشین گوئی سے بجا پر گذری ہے ۔ کہ اس گروہ کو اہل حق کا طائفہ قتل کرے گا ۔ صاف صاف ظاہر ہے ۔ کہ حضرت علی رضہ صفین وغیرہ کی لڑائی میں حق پر تھے اور مخالفین خطا پر تھے ۔ الغرض حضرت علی رضہ ۳۵ ھ میں خلیفہ ہوئے ۔ اور ۳۶ ھ میں جنگ جمل بصرہ میں واقع ہوا ۔ اور ۳۷ ھ میں صفین ہوا ۔ اور ۳۸ ھ میں جنگ نہروان واقع ہوا ۔ اور ۴۰ ھ میں ابن ملجم نے آپ کو شہید کیا ۔ اور آپ کی خلافت کل پانچ برس رہی وجہ شہادت حضرت علی رضی اللہ عنہ ۔ کی یہ ہے کہ خارجیوں سے تین آدمی عبدالرحمن بن ملجم المرادی اور برک بن عبداللہ التیمی ، اور

عمر بن بکر التیمی نے مکہ شریف میں جاکر باہم عہد و پیمان اس بات پر کیا۔ کہ علی رضؓ اور معاویہ اور عمروؓ بن عاص تینوں خلیفوں کو قتل کر ڈالیں اور خلق کو آرام دیں۔ چنانچہ ابن ملجم کہا میں علی رضؓ کو قتل کروں گا۔ اور برک نے کہا۔ میں معاویہ رضؓ کو قتل کرونگا عمر نے عمرو بن عاص کے مارنے کا بیڑا اٹھایا۔ اور تینوں نے اتفاق کیا۔ کہ یہ تینوں امیر ایک رات میں ۴۰ھ ماہ رمضان کی گیارہویں یا ستارہویں تاریخ میں قتل کئے جاویں۔ پس ابن ملجم کوفہ کو آیا۔ اور اپنے دوستوں خارجیوں میں ٹھیرا۔ اور حضرت علی رضؓ کی تاڑمیں لگ گیا۔ پس ایک دن صبح کی نماز کو نکلے۔ تو لوگوں کو نماز کے لئے بلاتے جاتے تھے۔ ناگاہ ابن ملجم شقی نے آپ کو تلوار ماردی۔ اور تلوار آپ کی پیشانی پر لگی اور دماغ تک پہنچ گئی۔ لوگ چاروں طرف سے ابن ملجم پر دوڑے۔ اور اس کو پکڑ کر باندھ دیا۔ اور آخر حضرت علی رضؓ امیر المؤمنین نے اسی زخم سے اتوار کے دن وفات پائی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ حضرت امام حسنؓ اور امام حسینؓ اور عبداللہ بن جعفر نے آپ کو غسل دیا۔ اور کوفہ کے قضا خانہ میں رات کو دفن کیا۔ اور سدی سے مروی ہے۔ کہ ابن ملجم خارجیوں کی ایک عورت قطام نام پر عاشق ہوگیا تھا۔ یہ عورت اس کو اس شرط پر مل سکتی تھی۔ کہ ایک غلام اور ایک لونڈی اور تین ہزار درم مہر سے اور علی رضؓ کو قتل کرے اس لئے اس نے حضرت علی رضؓ کا خون پیا۔ جب ابن ملجم پکڑا گیا۔ تو اس کو جکڑ کر آگ میں جلا دیا گیا۔ اور خسر الدنیا والآخرہ کا مصداق ہوا۔ شاعر فرزدق نے اس میں شعر کہا ہے۔

فلم ار مہرا ساقہ ذو سماحۃ　　کمہر قطام بین غیر معجم

---

سلہ میں نے نہیں دیکھا کسی جوانمرد نے ایسا روشن مہر دیا ہو۔ جیسے ابن ملجم نے قطام کو دیا دانی بہ صفحہ ۱۲۱)

ثلاثۃ آلاف وعبدا وقینۃ — وضرب علی بالحسام المصمم
فلا مہر اغلی من علی وان غلا — ولا فتک الا دون فتک ابن ملجم

# مناقب حضرت علی کرم اللہ وجہہ

حضرت علی رضؓ کو آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی پیاری بیٹی فاطمہؓ نکاح میں دی۔ شجاعت کا منبع اور علم اور زہد کی کان تھے۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے تمام قرآن شریف پڑھا۔ اور پھر ان سے کئی اصحاب نے یاد کیا۔ اور سب سے اول دس برس کی عمر میں اسلام ظاہر کیا۔ اور بت پرستی سے بچپن سے بچے رہے۔ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہجرت کر کے مدینہ میں آئے علی کو اس لئے چند دنوں کے لئے چھوڑ آئے۔ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی امانتیں وغیرہ ادا کریں۔ اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ جنگ بدر واحد وغیرہ میں حاضر ہوئے۔ اور جنگ تبوک میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم علی کو مدینہ میں خلیفہ کر گئے۔ اور کئی موقعہ پر آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے علی کو علم جہاد عنایت کیا۔ آپ نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پانچسو چھیالیس حدیثیں روایت کی ہیں۔ حضرت رضؓ علی کو جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مدینہ کا خلیفہ کیا تو علی رضؓ نے عرض کی کہ یا رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ

(بقیہ صفحہ ۱۲۰) اس نے تین ہزار درم اور ایک غلام اور ایک لونڈی اور علی رضؓ کو ضربہ تلوار سے قتل کرنا معشوقہ قطام کا مہر دینا کیا پس اگرچہ کوئی گراں سے گراں مہر ہو۔ مگر علی رضؓ کے قتل سے کم ہے۔ اور کیسے ہی کوئی اچانک دہوکر کا قتل ہو مگر علی رضؓ کے ناگاہ قتل کرنے سے کم ہے ۱۲

وسلم مجھ کو آپ عورتوں اور بچوں میں نکارہ جان کر چھوڑ چلے ہیں۔ آنحضرت نے فرمایا
کیا تو خوش نہیں کہ تو مجھ سے ایسے مرتبہ میں ہو جیسے ہارون موسیٰ سے مگر میرے
بعد نبی نہیں ہے۔ خیبر کی لڑائی میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا
کل ایسے آدمی کو علم دوں گا۔ جس کو اللہ تعالےٰ اور اس کا رسول دوست رکھتا ہے اور
اللہ تعالےٰ اس کے ہاتھ پر خیبر کو فتح کرے گا۔ پس ہر ایک نے امید کی کہ مجھ کو
عنایت ہوگا پس صبح کو علی رض کو بلایا اور اس کو علم دیا۔ علی رض نے شکایت کی کہ میری
آنکھیں دکھتی ہیں۔ آپ نے ان کی آنکھوں پر لب مبارک لگایا آنکھیں اچھی
ہوگئیں۔ اور برکت کی دعا دی۔ جب آیت شریف مباہلہ کی نازل ہوئی۔ تو اس وقت
بھی آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت علی رض اور حضرت فاطمہ رض اور امام
حسن رض و حسین رض کو ساتھ لے گئے۔ مگر قوم نصاریٰ نجران مباہلے سے ڈر گئے اور
مباہلہ نہ کیا۔ اور جزیہ دینا مقرر کیا۔ تفاسیر میں یہ قصہ مفصل بیان ہوا ہے۔ اور فرمایا
جس کا میں دوست ہوں۔ اس کا علی بھی دوست ہے۔ اور فرمایا اے اللہ جو شخص علی
کو دوست رکھے۔ تو بھی اس کو دوست رکھ۔ اور جو اس سے دشمنی کرے۔ تو اس
سے دشمنی کر۔ اور فرمایا علی میرے سے ہے اور میں علی سے ہوں۔ جب آنحضرت
صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اصحابوں میں ان کے درمیان بھائی چارہ بنایا۔ تو علی
اکیلے رہ گئے اور رونے لگے۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ میں
تیرا دنیا و دین میں بھائی ہوں۔ اور فرمایا علی کو مومن دوست رکھے گا۔ اور منافق اس
کو دشمن جانے گا۔ اور فرمایا آں حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم میں علم کا مدینہ ہوں اور
علی اس کا دروازہ ہے۔ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے علی کو یمن ملک

کی طرف بھیجا۔ تو علی رضہ نے عرض کی۔ یا رسول اللہ میں جوان ہوں۔ اور قضا کا علم نہیں جانتا۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے علی رضہ کے سینہ پر ہاتھ مارا اور فرمایا۔ اللھم اھد قلبہ وثبت لسانہ۔ اس کے بعد علی رضہ کہتے ہیں میں نے دو آدمی کے مقدمہ میں کبھی غلطی نہیں کی۔ حضرت عمر رضہ اور ابن مسعود رضہ اور ابن عباس رضہ فرماتے ہیں۔ علی بڑا قاضی ہے۔ اور آپ فرائض کے بھی بڑے عالم تھے۔ اور سنت کے ماہر تھے۔ فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے علی طرف نظر کرنی عبادت ہے۔ فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جس نے علی رضہ کو ایذا دی اُسنے مجھ کو ایذا دی۔ اور جس نے علی رضہ کو دوست رکھا۔ اس نے مجھ کو دوست رکھا۔ اور جس نے مجھ کو دوست رکھا۔ اس نے خدا تعالیٰ کو دوست رکھا۔ اور جس نے علی رضہ کو دشمن رکھا۔ اس نے مجھ کو دشمن رکھا۔ اور جس نے مجھ کو دشمن رکھا۔ اُس نے خدا تعالےٰ کو دشمن رکھا۔ اور جس نے علی رضہ کو گالی دی۔ اس نے مجھ کو گالی دی ......... اور فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اے علی تیری مثال عیسیٰ علیہ السلام کی مثال ہے۔ یہود نے اس کو ایسا بُرا جانا۔ کہ اس کی ماں کو بھی بہتان لگایا۔ اور نصاریٰ نے اس کو بڑھایا کہ اس کو اللہ اور ابن اللہ بنایا۔ اسی طرح کوئی علیؓ کی زیادہ محبت میں ہلاک ہوا۔ اور کوئی اس کی دشمنی میں اور فرمایا علی رضہ قرآن کے ساتھ ہے۔ اور فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دو آدمی سب لوگوں سے شقی ہیں صالح کی اونٹنی کا قاتل اور علی رضہ کا قاتل تھا۔ حضرت علی رضہ کے اخلاق سے ہے کہ جنگ صفین میں ایک زرہ گم گئی اور ایک یہودی کے ہاتھ آ گئی۔ بعد ازاں آپنے وہ اپنی زرہ ایک یہودی کے پاس پہچانی۔ اور کہا اے یہودی یہ زرہ تو ہماری

ہے۔ یہودی نے کہا یہ زرہ میری ہے۔ اور میرے قبضہ میں ہے۔ یہودی نے کہا یہ مقدمہ قاضی کے پاس جانا چاہیئے۔ اس وقت قاضی حضرت شریح حضرت علی کی طرف سے مقرر تھے۔ علی رضؓ اور یہودی شریح کے پاس آئے۔ علی رضؓ نے بیان کیا۔ کہ زرہ میری ہے یہ زرہ میں نے نہ فروخت کی ہے اور نہ ہبہ کی ہے پھر شریح نے یہودی سے دریافت کیا۔ یہودی نے کہا۔ یہ زرہ میری ہے اور میرے قبضہ میں ہے۔ شریح نے کہا یا امیرالمومنین آپ کے پاس گواہ ہیں۔ علی رضؓ نے کہا۔ میرا گواہ ایک شخص قنبر نام ہے۔ اور ایک حسن۔ شریح نے کہا۔ باپ کے حق میں بیٹے کی شہادت درست نہیں۔ یہودی نے کہا۔ کہ امیرالمومنین اپنے قاضی کے پاس مقدمہ لے گیا۔ اور قاضی نے اس پر ڈگری کی۔ پس یہودی نے آپ کا صبر دیکھ کر کہا۔ یا امیرالمومنین یہ زرہ آپ کی ہے۔ اور میں اسلام لایا۔ علی رضؓ نے فیاض دلی سے یہودی کو ہی زرہ واپس دیدی ۔

# حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ

حضرت علی رضؓ کی وفات کے بعد ۴۱ھ ہجری میں خلیفہ ہوئے۔ اور اہل کوفہ نے آپ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ اور چھ مہینے کوفے میں رہے۔ بعد ازاں معاویہ رضؓ نے آپ پر لشکر کشی کی۔ امام حسن رضؓ نے معاویہ رضؓ سے صلح کر لی۔ اس شرط پر کہ معاویہ رضؓ کے بعد آپ خلیفہ ہوں۔ مدینہ تشریف لے آئے۔ اور خرچ اخراجات اہل بیعت کی خبرگیری کرتے رہے۔ لوگ آپ کو کہتے تھے آپ نے ہم کو صلح سے عار دلائی ہے۔ آپ فرماتے تھے۔ آگ سے عار اچھی ہے۔ اور فرمایا میں مکروہ جانتا ہوں کہ ملک کے لئے لڑاؤں

ر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد پیشین گوئی کا صادق ہوا۔ آپ نے
یا تھا۔ لعل اللہ یصلح بہ بین فئتین من المسلمین ۔ سنہ ۴۹ھ یا سنہ ۵۰ھ میں آپ
وفات ہوئی۔ آپ کی بی بی جعدہ بنت اشعث نے یزید بن معاویہ کے کہنے سے
۔ کو زہر دیدی۔ یزید نے اس کو نکاح میں لے آنے کا وعدہ کیا تھا۔ جب اُس
لمہ نے امام موصوف کو زہر دے کر مار دیا۔ تو یزید کو کہلا بھیجا کہ اب تو اپنا وعدہ
کر۔ یزید نے کہا۔ جب میں تجھ کو امام موصوف کے لئے پسند نہیں کرتا۔ تو
پنے لئے کب پسند کرتا ہوں۔ پس خسر الدنیا والآخرہ کی مصداق بن گئی۔ نہ خدا
ملا۔ نہ وصال صنم۔ جس وقت آپ نے امارت حضرت معاویہ کے سپرد کر دی۔
ں وقت سے اہل اسلام کا نام سنت والجماعت مقرر ہو گیا۔ یعنی ایک امیر
ساتھ ہو گئے۔ اور معاویہ پر امیر المؤمنین کا لفظ درست ہو گیا۔ اور مخالفت
یرہ کا لفظ ان سے اُٹھ گیا۔

# ناقب حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ

حضرت امام حسن رضؓ کی ولادت سنہ ۳ھ میں ہوئی۔ اور آنحضرت صلے اللہ علیہ
وسلم سے حدیث کی روایات کیں اور ان سے آگے بہت سے تابعینوں نے
روایات کیں۔ آنحضرت صلعم نے آپ کا ساتویں دن ولادت سے عقیقہ کیا۔ براءؓ
مروی ہے۔ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے کاندھے پر امام حسن
ٹھایا۔ اور کہا اے اللہ میں اس کو دوست رکھتا ہوں تو بھی اس کو دوست
حضرت ابی بکرہ رضؓ سے مروی ہے۔ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم منبر

پر کھڑے ہوتے۔ اور حسن رض آپ کے پاس کھڑا ہوا تھا۔ ایک دفعہ آپ حسن کی طرف دیکھتے تھے۔ اور ایک دفعہ لوگوں کی طرف دیکھتے تھے۔ اور فرماتے تھے میرا یہ بیٹا سردار ہے۔ شاید اللہ اس کی وجہ سے دو گروہ مسلمانوں میں صلح کر دے اور فرماتے تھے۔ حسن رض حسین رض دنیا میں میرے لئے خوشبو ہیں۔ اور یہ دونوں اہل جنت کے جوانوں کے سردار ہیں۔ اور دعا کی یا اللہ جو شخص ان دونوں کو دوست رکھے۔ تو اس کو دوست رکھ۔ ابن عباس رض سے مروی ہے۔ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم ایک دفعہ حضرت حسن رض کو اپنے کاندھے پر اٹھائے تھے۔ ایک شخص نے کہا اے لڑکے تیری سواری عمدہ ہے۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا سوار بھی بہت اچھا ہے۔ عبداللہ بن زبیر رض فرماتے تھے حسن رض کی آنحضرت کے ساتھ بہت مشابہت ہے کبھی آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نماز میں ہوتے تھے۔ اور حسن رض آکر آپ کی گردن پر بیٹھ جاتے تھے جب تک حسن رض آپ نہ اترتے تھے۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم ان کو نہیں اتارتے تھے۔ امام حسن رض حلیم الطبع اور بڑے سخی تھے۔ ایک ایک آدمی کو لاکھ لاکھ دینار بخش دیتے تھے۔ آپ نے پچیس[۲۵] حج پیدل جا کر کئے ہیں۔ کبھی آپ نے کسی کی نسبت سخت کلمہ نہیں کہا تھا۔ مروان اپنی امارت کے وقت مدینہ میں حضرت علی رض کو گالی دیتا تھا۔ حسن رض سنتے تھے۔ اور اس کو کچھ نہیں کہتے تھے۔ اور نہ جواب دیتے تھے۔ ایک دفعہ مروان نے حسن رض کی طرف ایک آدمی کو بھیجا اور گالیاں دیں۔ کہ علی رض ایسا اور ایسا تھا۔ اور تو ایسا اور ایسا ہے۔ حضرت حسن رض نے اس شخص سے کہا کہ تو جا کر مروان کو کہہ کہ میں تجھ کو ان گالیوں کے عوض میں کچھ نہیں کہتا۔ میرا تیرا معاملہ اللہ کے سامنے

گا اگر تو سچا ہے تو اللہ تعالےٰ تجھ کو تیرے صدق کی جزا دیگا۔ اور اگر جھوٹ کہتا ہے
للہ تعالےٰ سخت انتقام لینے والا ہے۔ امام حسن رضؓ اپنے مال سے دو تین دفعہ
بجدہ ہو گئے اور تمام اللہ کے راہ لٹا دیا۔ یہاں تک فیاض تھے۔ کہ کبھی ایک پاؤں
جوتی اپنے پاس رکھتے اور ایک اللہ کے واسطے دید یتے تھے سوا عورت ندکوؒ
آپ جس سے نکاح کرتے وہ آپ سے بڑی محبت کرتی تھی۔ اور عاشق ہو
تی تھی۔ جب آپ شہید ہو گئے۔ تو مروان آپ کے جنازہ پر بہت رویا امام
ین رضؓ نے کہا اب تو روتا ہے۔ حالانکہ تو اس کا دشمن تھا۔ کہا میں پہاڑ سے
وہ حلیم کے ساتھ سختی کرتا تھا ؛

## امارت بنی امیہ

معاویہ بن ابی سفیان بن صخر بن حرب بن امیہ بن عبد الشمس
ابن عبد المناف بن قصی حضرت ابوبکر رضؓ نے جب لشکر
ام کی طرف بھیجا تو یزید بن ابی سفیان کو بھی ایک دستہ فوج پر امیر کر کے بھیجا
معاویہ بھی اپنے بھائی یزید کے ساتھ گیا۔ جب یزید بن ابی سفیان کا انتقال ہو گیا
اس کی جگہ معاویہؓ بن ابی سفیان مقرر ہو گیا۔ اور حضرت عمر رضؓ اور حضرت عثمانؓ نے
پنے عہد میں اس کو قائم رکھا۔ چنانچہ شام کے تمام ملک کا حاکم اور امیر ہو گیا۔ تیس
رس امیر رہا۔ اور جب حضرت علی رضؓ اور حسن رضؓ پر خروج کیا۔ تب سے خلیفہ پکارا
یا۔ اور اس کے بعد بھی بیس برس خلیفہ رہا۔ اہل اسلام سے جس قدر معاویہؓ امیر
رہا ہے۔ اس قدر کوئی امیر نہیں رہا۔ اور ۴۱ھ میں حسن رضؓ کی صلح کے بعد مسلم
خلیفہ ہو گیا۔ اور اسی سنہ میں معاویہ رضؓ نے مروان بن حکم کو مدینہ پر امیر کر دیا۔ اور
۴۲ھ میں بلاد سجستان سے رجح کو اور بلاد سوڈان سے کوزانی کو اور بلاد برقہ سے

مروان کو فتح کیا۔ اور اسی سال میں معاویہ نے زیاد بن ابیہ کو خلیفہ کر دیا۔ اول واقع ہے کہ اس نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حکم کو بدل دیا۔ اور ۴۵ھ میں قیقان فتح کیا اور ۵۰ھ میں کوہستان فتح ہوا۔ اور اسی سال میں معاویہ نے تمام اہل شام کو اس لئے بلایا۔ کہ وہ اس کے بیٹے یزید سے بیعت کریں اور اس کو ولی عہد خلافت کیا۔ اور سب لوگوں نے اس سے بیعت کر لی۔ معاویہ اول وہ شخص ہے۔ جس نے اپنے بیٹے کو اپنی زندگی میں ولیعہد کیا۔ اور پھر مروان کو لکھا کہ یزید کے لئے اہل مدینہ سے بیعت لے۔ پس مروان نے مدینہ میں خطبہ پڑھا اور کہا امیر المؤمنین کی رائے ہے۔ کہ وہ اپنے بیٹے یزید کو اپنے بعد خلیفہ کرے۔ یہ حضرت ابو بکر رض اور عمر رض کی سنت ہے پس عبدالرحمن بن ابی بکر رض نے کھڑے ہو کر کہا۔ نہیں یہ کسریٰ اور قیصر کی سنت ہے۔ ابو بکر رض اور عمر رض کی سنت نہیں۔ انہوں نے ایسا نہیں کیا۔ پھر معاویہ رض ۵۱ھ میں حج کا ارادہ کیا۔ اور یزید کی بیعت کے لئے عبداللہ بن عمر رض اور عبدالرحمن بن ابی بکر رض اور عبداللہ بن زبیر رض کو بلایا۔ اور کہا تم یزید کی بیعت کرو۔ عبداللہ بن عمر رض نے کہا تیرے سے پہلے جو خلیفے گذرے ہیں انہوں نے اپنی اولاد کو خلیفہ نہیں کیا۔ اور تیرا بیٹا ان کے بیٹوں سے بہتر نہیں۔ غرض اس میں ایسے ہی مست نیست رہی۔ اور معاویہ رض شام کو آیا۔ اور بدستور امیر رہا۔ حتیٰ کہ ۶۰ھ میں معاویہ کا انتقال ہوا۔ اور باب جابیہ میں دفن کیا گیا۔

## معاویہ کے حالات یہ ہیں

معاویہ اور اس کا باپ فتح مکہ کے دن ایمان لاتے۔ اس وقت ان کا اسلام سرسری تھا۔

مجھے عمدہ ہو گیا۔ جنگ حنین میں حاضر ہوا۔ آنحضرت ؐ سے ایک سو تریسٹھ[۱۶۳] حدیث روایت
کیں۔ پھر اس سے آگے بعض اصحاب و تابعین نے روایت کیں۔ آنحضرت صلے اللہ
علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ اللھم اجعلہ ھادیا مھدیا اللھم علم معاویۃ
الکتاب والحساب وقہ العذاب فقال یا معاویۃ اذا ملکت
فاحسن۔ حضرت عمر رض معاویہ کو دیکھ کر فرماتے تھے۔ یہ عرب کا کسریٰ ہے۔
حضرت علی رض لوگوں کو کہتے تھے۔ تم لوگ معاویہ رض کی امارت کو مکروہ نہ جانو معاویہ رض
کی صفت ہے۔ کہ بڑا حلیم تھا۔ ایک شخص نے کہا۔ معاویہ تو خود سیدھا ہو جا ورنہ ہم تجھ
کو سیدھا کر دیں گے۔ جواب میں کہا تو کس چیز سے مجھ کو سیدھا کرے گا۔ اس شخص نے
کہا۔ ہم تجھ کو لکڑی سے سیدھا کریں گے معاویہ رض نے کہا۔ پھر تو ہم ضرور سیدھے
ہو جائیں گے۔ قبیصہ بن جابر کہتا ہے۔ میں نے معاویہ جیسا کوئی شخص حلیم و
بردبار نہیں دیکھا۔

**یزید بن معاویہ** سنہ[۲۶] ہجری میں پیدا ہوا۔ بڑا موٹا اور کثیر الشعر آدمی تھا
معاویہ نے اس کو اپنا ولیعہد کر دیا۔ لوگوں نے اس بات
سے انکار کیا حسن بصری ؒ کہتے ہیں لوگوں کو دو آدمیوں نے خراب کیا۔ ایک عمرو بن عاص
نے جب اُس نے معاویہ رض کو حضرت علی رض کی مخالفت کے لئے بھڑکایا۔ اور
دوسرے شخص مغیرہ بن شعبہ عامل کوفہ نے جب اس کو معاویہ نے معزول کر
دیا۔ تو کہا میں نے تیری موت کے بعد یزید کی بیعت کر لی ہے۔ پس معاویہ نے
اس کو بحال رکھا۔ عمرو بن حزم نے کہا۔ اے معاویہ رض تو کیسے شخص کو امت محمد پر
امیر کرتا ہے۔ معاویہ رض نے کہا۔ تو سچ کہتا ہے۔ مگر میں دیکھتا ہوں کہ اب اگلے

مشائخ اصحاب فوت ہو گئے ہیں۔ اور ان کے پیچھے ان کی اولادیں رہ گئی ہیں۔ اور میری بھی اولاد ہے۔ میں امارت کے لئے اپنے بیٹے کو زیادہ مستحق جانتا ہوں۔ اور فرمایا اے اللہ۔ اگر میں نے یزید کو اس کی نیکی اور استحقاق کی وجہ سے خلیفہ کیا ہے۔ تو تو اس کو اس مراد تک پہنچا جس کی میں امید کرتا ہوں۔ اور اس کی مدد کر۔ اور اگر مجھ کو اس امر پر بیٹے کی محبت نے مجبور کیا ہے۔ اور وہ اس کا اہل نہیں تو تو اس کو مار دے۔ الغرض جب معاویہ فوت ہوا تو یزید ۶۰ھ میں خلیفہ ہو گیا اور ہر اقلیم کی طرف خط لکھے کہ میری بیعت کرو۔ اور عامل مدینہ عقبہ بن ولید کو لکھا۔ کہ امام حسین رض وغیرہ سے بیعت کر لے امام حسین رض اور عبداللہ بن زبیر رض نے بیعت نہ کی۔ اور کہا یزید فاسق فاجر ظالم بدمن خمر ہے اسکی بیعت ناجائز ہے۔ اور دونوں مکہ شریف چلے گئے۔ اہل کوفہ کو اس بات کی خبر پہنچی۔ تو انہوں نے امام حسین رض کو خط لکھا۔ کہ تم یہاں چلے آؤ ہم تمہاری جان و مال سے مدد کریں گے اور قریباً ڈیڑھ سو ۱۵۰ خط پے در پے لکھے۔ یہ لوگ امام موصوف کو معاویہ رض کی امارت میں بھی بلاتے تھے۔ مگر امام صاحب انکار کرتے تھے۔ جب امام حسین رض نے ان کی درخواست کمال درجہ کی خواہش کی دیکھی۔ تو انہوں نے اپنے چچا زاد بھائی مسلم بن عقیل کو ان کی طرف بھیجا۔ مسلم بن عقیل مختار بن عبید کے گھر جا اترے۔ اور امام حسین رض کے لئے قریب بارہ ہزار آدمی نے مسلم کے ہاتھ پر بیعت کی اس وقت یزید کی طرف سے کوفہ کا امیر نعمان بن بشیر صحابی تھا۔ جب اس کو اس کی بیعت کی خبر ہوئی۔ تو اس نے لوگوں کو بیعت سے دھمکایا۔ لیکن کسی پر کچھ سختی نہ کی۔ پس مسلم بن یزید حضرمی اور عمارہ بن ولید بن عقبہ نے یزید کی طرف خط لکھا کہ کوفے کے لوگ

امام حسین رضہ کی طرف بہت مائل ہو گئے ہیں۔ اور نعمان بن بشیر رضہ اس معاملہ میں سستی کرتا ہے۔ یزید نے نعمان کو کوفہ سے معزول کر دیا۔ اور اس کی جگہ عبید اللہ بن زیاد کو جو بصرہ کا حاکم تھا۔ کوفہ پر مقرر کر دیا۔ پس یہ شخص رات کو مکیوں کا لباس پہن کر امام حسین رضہ کی ہیئت پر کوفہ میں داخل ہوا۔ اہل کوفہ اس کو اندھیری رات میں جا ملے۔ خیال کیا کہ یہ حسین رضہ ہے۔ اس لئے تعظیم کی۔ اور کہا کہ مرحبا یا ابن رسول اللہ یہ آگے سے چپ رہا۔ اور دار حکومت میں جا ٹھیرا۔ جب صبح ہوئی۔ تو لوگوں کو جمع کیا۔ اور اپنی سند حکومت کوفہ پیش کی۔ اور لوگوں کو یزید کی مخالفت سے ڈرایا اور مسلم ابن عقیل کی جماعت کو توڑ دیا۔ اور مسلم بن عقیل ہانی بن عروہ کے گھر چھپ گیا۔ اور عبید اللہ نے محمد بن اشعث کو ہانی بن عروہ کے پکڑنے کو بھیجا جب وہ آیا۔ تو اس کو اور تمام رؤسا کوفہ کو اپنے پاس قصر میں قید کر لیا۔ جب مسلم کو اس قصہ کی خبر پہنچی۔ تو اس نے لوگوں کو اپنی حمایت کرنے کو بلایا۔ قریب چالیس ہزار آدمی کے اس کے پاس جمع ہو گیا۔ اور عبید اللہ کے قصر کو گھیر لیا۔ عبید اللہ نے رؤسا کو جو قید کئے تھے۔ کہا تم لوگ ان لوگوں کو متفرق کر دو۔ انہوں نے ایسا ہی کیا لوگ مسلم سے سب پھٹ گئے۔ اس کے پاس کل پانسو آدمی رہ گیا۔ جب رات پڑی تو یہ پانسو۵ بھی اس کو چھوڑ گئے۔ اور مسلم تنہا رہ گئے۔ پس مسلم ایک عورت کے گھر میں چھپ گیا۔ اس عورت کا بیٹا محمد بن اشعث کا چیلا تھا۔ اس نے عبید اللہ کو مسلم کی مخبری کر دی۔ عبید اللہ نے کوفہ کے کوتوال اور محمد بن اشعث کو بھیج کر مسلم کو پکڑا منگوایا۔ جب مسلم عبید اللہ کے سامنے آیا۔ اس نے مسلم کو تلوار سے قتل کر دیا۔ اور اس کی لاش لوگوں کے سامنے پھینک دی اور مسلم کے بیٹے محمد اور ابر

ابراہیم کو بھی قتل کر دیا۔ یہ قتل سنہ ھ میں ہوا۔ ادھر یہ صورت ہوئی۔ اور ادھر چونکہ مسلم نے امام حسین رضؓ کو کوفہ میں بلانے کے لئے خط لکھا ہوا تھا۔ وہ بھی مکہ سے کوفہ کو چل پڑے۔ گو ان کے اس ارادے سے ابن عباس رضؓ اور ابن عمر رضؓ اور جابر رضؓ اور ابو سعید خدری رضؓ نے منع کیا۔ مگر امام موصوف اس عزم سے باز نہ آئے۔ الغرض امام حسین رضؓ کو خبر نہ تھی کہ کوفہ میں مسلم کے ساتھ کیا ہوا ہے اہل بیت سے بیاسی آدمی اور خادم اور غلاموں کو ساتھ لے کر کوفہ کو چلے۔ جب راستے میں آکر سنا کہ مسلم قتل کیا گیا ہے۔ اور اس سے لوگ متفرق ہو گئے ہیں تو واپس ہونے کا ارادہ کیا۔ مگر بنو عقیل نے کہا۔ ہم تو واپس نہیں ہوں گے۔ جب تک کہ ہم مسلم بن عقیل کا بدلہ نہ لیں۔ یا خود نہ مارے جائیں۔ امام حسین رضؓ نے کہا تم مارے گئے تو تمہارے پیچھے ہمارا جینا بھی کچھ مزے کا نہیں۔ جب امام موصوف سے کوفہ دو منزل پر رہ گیا۔ تو حر بن یزید ریاحی ہزار سوار ہتھیار بند کے ساتھ امام حسین رضؓ کے مقابلہ کو آپہنچا۔ اور کہا مجھ کو عبیداللہ نے آپ کی طرف بھیجا ہے کہ آپ کو اس کے پاس لے چلوں۔ امام صاحب نے جواب دیا۔ کہ میرے پاس بہت سے خطوط اہل کوفہ کے پہنچے ہیں۔ تو میں اس طرف آیا ہوں۔ اب اگر تم اس بیعت پر قائم ہو تو میں کوفے میں چلوں۔ ورنہ واپس جاؤں۔ حر نے کہا مجھ کو اہل کوفہ کے خطوط کی تو کچھ خبر نہیں۔ مگر میں مامور ہوں۔ کہ آپ کو عبیداللہ کے پاس لے چلوں۔ امام حسین رضؓ نے اصرار کیا نہ گئے۔ اور راستے سے پھر کر موضع کربلا میں آکر پڑے۔ اور ان کے بالمقابل حر بھی معہ لشکر وہاں آ مر پڑا۔ یہ دوسرا دن محرم سنہ ۶۱ھ کا تھا۔ پھر ابن زیاد نے امام موصوف کی طرف خط لکھا۔ کہ یزید

بن معاویہ کی بیعت کرو۔ امام حسین رضؓ نے یہ خط دیکھ کر پھینک دیا۔ اور قاصد کو کہا کہ اس کا میرے پاس کچھ جواب نہیں۔ جب وہ قاصد ابن زیاد کے پاس واپس آیا تو ابن زیاد اور زیادہ غضب ناک ہوا۔ اور لشکر کشی کی تیاری کر دی۔ اور لشکر کا امیر عمر بن سعد کو بنایا۔ اس میں اس نے سستی کی۔ تو کہا کہ تو رے کی حکومت کو چھوڑ یا ان سے لڑائی کر۔ اس نے حکومت نہ چھوڑی۔ اور دنیا کو اختیار کر کے امام حسین رضؓ کے مقابلے میں لشکر لے کر نکلا حُبُّ الدُّنْیَا رَأْسُ کُلِّ خَطِیْئَۃٍ۔ اور ابن زیاد نے جس قدر اور لشکر بھیجے وہ بھی عمر کے پاس جمع ہو گئے۔ یہاں تک کہ اس کے پاس بائیس[۲۲۰۰۰] ہزار سوار پیدل جمع ہو گیا۔ اور نہر فرات کے کنارے پر ڈیرہ کر دیا۔ اور فرات کا پانی امام اور امام کے ساتھیوں پر بند کر دیا۔ اور اہل بیت پیاس سے بہت تنگ آ گئے۔ امام ہمدانی، امام حسین رضؓ سے اجازت لے کر عمر کے پاس گئے۔ اور کہا افسوس کہ نہر کا پانی کتے بلے خنزیر تو پئیں اور اہل بیت رسول اللہ کو اس پانی سے ایک قطرہ نہ ملے۔ اس نے کہا تم بات تو سچ کہتے ہو۔ مگر میں رے کی حکومت چھوڑ نہیں سکتا۔ آخر جب امام نے دیکھا کہ اب بجز لڑائی کے کچھ چارہ نہیں۔ تو انہوں نے اپنے گرد خندق کھدوائی۔ اور اس کا ایک راستہ رکھا۔ عمر نے اس وقت بھی امام حسین رضؓ پر یزید کی بیعت پیش کی۔ مگر امام حسین رضؓ نے بیعت نہ کی۔ اور حق اور دین کو نہ چھوڑا۔ اور عذر کیا کہ میں فاسق کی بیعت نہیں کرتا۔ پس عمر کا لشکر میدان میں نکلا۔ اور امام حسین رضؓ کا محاصرہ کر لیا۔ اور لڑائی شروع کر دی۔ اور آپ کے آدمیوں کو قتل کرنا شروع کیا۔ یہاں تک کہ پچاس آدمی سے زیادہ مارے گئے۔ اس وقت امام حسین مظلوم نے

باآواز بلند کہا۔ آیا کوئی اللہ کا بندہ ہے اس وقت جو ہم مظلوموں کی خدا کے واسطے مدد کرے۔ اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حرم کو بچا دے۔ پس حربن یزید ریاحی جس کا ذکر پہلے ہو چکا ہے۔ اس کو جوش آگیا۔ اور گھوڑے پر سوار ہو کر آگیا۔ اور عرض کی اے امام میں وہ شخص ہوں کہ پہلے تیرے سے لڑنے کو نکلا ہوں اب میں وہ ہوں۔ جو تم پر سب سے پہلے اپنی جان قربان کرنے کو تیار ہوں۔ آپ مجھ کو حکم فرمایئے۔ کہ میں آپ کی طرف سے لڑوں۔ اور آپ کی نصرت میں شہید ہوں۔ شاید تیرے جد امجد کی شفاعت کا مستحق ہوں۔ پس یہ کہہ کر عمرو کے لشکر کی طرف چلا۔ اور خوب لڑا۔ اس کا بھائی اور غلام اور بیٹا بھی امام کی حمایت میں لڑے۔ اور آخر یہ سب شہید ہوئے۔ اور امام حسین رض کے بھی سب آدمی شہید ہو گئے۔ یہاں تک کہ امام صاحب کا بیٹا اور بھائی۔ اور چچیرا بھائی بھی شہید ہوئے۔ اور امام حسین رض تنہا رہ گئے۔ اور خود بذاتہ میدان میں ننگی تلوار لے کر نکلے۔ دشمنوں میں سے جو کوئی آپ کے سامنے آتا۔ اس کو قتل کرتے تھے۔ یہاں تک کہ بہت آدمیوں کو قتل کیا۔ اور دشمنوں نے بھی آپ پر بہت واریں کیں۔ ہر طرف سے تیر اور نیزہ آپ پر مینہ کی طرح برسے اور شمر پلید اپنے لشکر کے ساتھ امام کے حرم کی طرف بڑھا۔ امام نے باآواز بلند پکارا۔ کہ اے گروہ دشمن میں تم سے لڑتا ہوں۔ تم میرے ہی سے لڑو تم کو عورتوں سے کیا تعلق۔ پس شمر نے اپنے آدمیوں کو ادھر آنے سے روک دیا اور کہا حسین رض کی خبر لو۔ پس اس کا کہنا تھا۔ کہ امام موصوف پر سب موذی جھک پڑے اور دشمن امام حسین رض پر تیر اور نیزہ کی بوچھاڑ کرنے لگا۔ چنانچہ شمر کا تیر آپ کے تالو مبارک میں جا لگا۔ پس آپ گھوڑے سے گر پڑے پھر شمر پلید نے آپ کے

منہ پر تلوار ماری۔ اور سنان بن انس نے بھی نیزہ مارا۔ اور خولی بن یزید آپ کا سر کاٹنے
لگا۔ اس کے ہاتھ میں لرزہ اور رعشہ ہو گیا۔ پھر اس کا بھائی شبل بن یزید اترا۔ اور اس
نے امام کا سر کاٹ کر اپنے بھائی خولے کو دیدیا۔ پھر دشمن حرم کی طرف بڑھے۔ بارہ
لڑکیوں اور تمام بی بیوں کو قید کر لیا۔ اور عمرو اور شمر نے ایک جماعت کو حکم کیا
کہ حسین رضہ کی لاش گھوڑوں کے پاؤں میں روند ڈالو۔ اور آپ کا سر مبارک بشیر بن
مالک اور خولی بن یزید کے ہمراہ ابن زیاد کی طرف بھیج دیا۔ یہ شہادت امام حسین رض
کی عاشورا کے دن ۶۱ھ میں ہوئی۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ یہ واقعہ اہل بیت
بلکہ تمام مسلمانوں کے لئے ایسا بڑا ہے کہ دنیا بھر میں اس کی نظیر نہیں ملتی۔ یہ واقعہ
وہ ہے۔ جو بیان کرتے اور لکھتے ہوئے دل پارہ پارہ ہوتا ہے۔ اور مصائب زمانہ
پر صبر کرنے کا ایک بڑا بھاری سبق ملتا ہے۔ جب آپ کا سر مبارک ابن زیاد کے
پاس پہنچا۔ تو اس نے اس سر مبارک کو کوفہ کی گلیوں میں پھرایا۔ پھر ابن زیاد نے سر
مبارک اور دیگر شہداء کے سروں کو ملا کر اور نیز قیدیان اہل بیت کو شمر کے ساتھ
یزید کے پاس دمشق میں بھیجدیا۔ اور پھر یزید نے علی بن حسین یعنے امام زین العابدین
کو جو طفل صغیر اتفاقاً رہ گئے تھے۔ اور چند ذریۃ اور نساء اہل بیت کو مدینہ کی طرف
روانہ کیا۔ اور جنت البقیع میں امام کا سر اپنی ماں فاطمہ رضہ اور بھائی حسن رضہ کے پہلو میں
دفن کیا گیا۔ اور پیشین گوئی آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جو کئی حدیثوں میں وارد ہے
صادق ہوئی۔ فرمایا آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جبریل ع نے مجھ کو خبر دی
کہ تیرا بیٹا امام حسین رضہ تیرے بعد زمین طف یعنے کربلا میں شہید ہو گا۔ اور میرے
پاس اس زمین کی مٹی لایا ہے۔ اور کہا یہ اس کے لیٹنے کی جگہ ہے۔ اور ایک روایت

میں ہے کہ تیرے بعد تیری امت اس کو شہید کرے گی۔ اور ایک روایت میں ہے کہ آپ ایک دفعہ امام حسین رضؓ کو گود میں لئے ہوئے رو رہے تھے۔ اور فرماتے تھے مجھ کو جبریلؑ نے میری امت کے ہاتھ سے اس کے مقتول ہونے کی خبر دی ہے۔ حضرت ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ میں نے دوپہر کو حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خواب میں دیکھا۔ کہ آپ پراگندہ بال ہیں اور آپ کے ہاتھوں میں ایک شیشہ اور اس میں خون ہے۔ میں نے عرض کی یا رسول اللہ یہ کیا چیز ہے۔ فرمایا یہ حسین رضؓ کا خون ہے۔ میں صبح سے اس کو اکٹھا کرتا پھرتا ہوں پس اسی دن خبر آئی کہ امام حسین رضؓ شہید ہو گئے ہیں۔ ام سلمہ رضؓ کو خواب آیا۔ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سر اور ڈاڑھی میں مٹی پڑی ہے۔ میں نے عرض کی کہ یا رسول اللہ یہ کیا حالت ہے۔ فرمایا میں اس وقت حسین رضؓ کے قتل میں حاضر ہوا تھا۔ بعض نے لکھا ہے کہ آسمان نے خون برسایا۔ اور ہر چیز کے ظروف خون سے بھر گئے تھے۔ جس اینٹ یا پتھر کو اٹھایا جاتا تھا۔ وہاں سے خون نکلتا تھا۔ اور اس دن دنیا میں اندھیرا رہا۔ اور آسمان کئی دن تک روتا رہا۔ اور تمام کھانے پکے ہوئے کڑوے ہو گئے اور جنوں نے مرثیے پڑھے۔ گو اکثر یہ روایات اور اقوال ضعیف ہیں مگر تاہم امام حسین رضؓ اور ان کے اس واقعہ کے شرکا کی مصیبت و غم کی کوئی حد نہیں اس میں کوئی شک نہیں۔ کہ امام مظلوم تھے۔ اور حق ان کی طرف تھا۔ کیونکہ انہوں نے جب راستے میں سنا۔ کہ مسلم بن عقیل شہید ہو گئے۔ تو مکہ شریف کو واپس ہونا چاہا۔ مگر جب بنو عقیل نے کہا کہ ہم تو بدون انتقام مسلم واپس نہ ہوں گے۔ تو اس لئے آپ کو بھی ان کی حمایت کرنی پڑی۔ اور ان کو تنہا چھوڑنا مناسب نہ جانا

اور نیز جب ابن زیاد کا لشکر آپ سے لڑنے کو آیا۔ تو آپ نے لشکر کے سپہ سالار حر بن یزید ریاحی کو کہا۔ کہ میں لڑنے کو نہیں آیا۔ اور واپس ہونے کا ارادہ کیا۔ مگر حر بن یزید نے آپ کو واپس ہونے نہیں دیا۔ اور جب آپ نے ابن زیاد کے پاس جانا چاہا تو اس نے آپ کو اُس کے پاس نہ جانے دیا۔ الغرض جب سر پر بلا چاروں طرف آہی گئی۔ تب لاچار دفع ظلم کے لئے آپ کو لڑنا ہی پڑا۔ کیونکہ حدیث شریف میں ہے۔ کہ ایسے وقت میں جان اور آبرو بچانے کے لئے لڑنا اور مرنا شہادت ہے۔ مَنْ قُتِلَ دُوْنَ نَفْسِہٖ فَھُوَ شَہِیْدٌ۔ اور ۶۳ھ میں یزید نے ایک اور ظلم کیا۔ کہ مدینہ پر فوج کشی کی۔ وجہ اس کی یہ تھی کہ جب یزید کے ظلم و فسق و فجور کی بڑی کثرت ہوئی۔ اور امام حسین رضہ بھی شہید ہو گئے۔ تو اہل مدینہ نے بالاتفاق یزید کی بیعت توڑ دی۔ اور عبداللہ بن مطیع کو قریش کا اور عبداللہ بن حنظلہ کو انصار کا امیر کر دیا۔ اور مروان کو جو معاویہ کے وقت سے مدینہ کی طرف سے مدینہ پر امیر تھا اس کو گھر میں بند کر دیا۔ عبداللہ بن زبیر رضہ نے بھی یزید کے مخالف مکہ شریف میں خلافت کا استحقاق ظاہر کیا اور اس طرف کے لوگوں نے اس کے ہاتھ پر بیعت بھی کر لی۔ اس واقعہ کو مروان نے یزید کی طرف لکھا اور اس نے اہل مدینہ کی لڑائی پر لشکر طلب کیا۔ یزید نے جب یہ واقعہ سنا۔ تو نہایت غیظ میں آیا۔ اور بارہ ۱۲۰۰۰ ہزار آدمی کا لشکر تیار کیا۔ اور اس پر مسلم بن عقبہ کو جو یزید کا معتمد تھا۔ حاکم کیا اور ہر ایک سپاہی کو تمام اسباب جنگ اور سو سو دینار سونے کا انعام دیا۔ اور مسلم بن عقبہ کو وصیت کی کہ اگر تجھ کو شکست ہو جائے تو حصین بن نمیر سکونی کو اپنے قائم مقام کرنا۔ اور تین دن لڑائی سے پہلے اہل مدینہ کو میری بیعت کی طرف بلانا۔ اگر اطاعت

کریں۔ تو جنگ نہ کرنا۔ اور نہ اُن سے لڑائی کرنا۔ اور اگر وہ نہ مانیں تو لڑائی کرنا اور تمام اموال لوٹ لینا۔ مگر علی بن حسین سے تعرض نہ کرنا کہ وہ لڑنے والی جماعت سے خارج ہے۔ جب اہل مدینہ کو اس تیاری کی خبر پہنچی۔ تو وہ بھی لڑائی کو تیار ہوئے۔ جب مسلم بن عقبہ اور اس کا لشکر مدینہ میں پہنچا۔ تو مروان نے اہل مدینہ کو کہا۔ کہ تم لوگ یزید کی بیعت کر لو۔ اور لڑائی نہ کرو۔ اہل مدینہ نے اس کی بات نہ مانا۔ اور لڑائی پر کمر بستہ ہوئے۔ پس موضع حرہ میں جو مدینہ کے قریب ایک میل پر ہے۔ فریقین کی صف بندی ہو کر لڑائی ہوئی۔ ایک طرف سے مسلم بن عقبہ مع لشکر نکلا۔ اور دوسری طرف سے عبداللہ بن مطیع اپنے سات بیٹوں اور اہل مدینہ کے ساتھ میدان جنگ میں نکلا۔ اور نہایت سخت لڑائی ہوئی۔ لیکن آخر اہل مدینہ کو ہی شکست ہوئی اور عبداللہ بن مطیع شہید ہو گئے۔ اور مسلم بن عقبہ نے ان کا سر یزید کے پاس بھیجدیا۔ اور سترہ سو آدمی اصحاب مہاجرین و انصار و علما تابعین سے شہید ہوئے۔ اور سات سو قاری قرآن شریف کے شہید ہوئے اور بارہ ہزار عوام آدمیوں سے مارے گئے۔ اور ستانوے آدمی پرانے مہاجروں سے تہ تیغ ہوئے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ اور مسجدوں میں گھوڑے باندھ دیتے۔ اور مسجد مطہرہ گھوڑوں کی لید و پیشاب سے بھر گئی۔ اور بانگ صلوٰۃ متروک ہو گئی۔ اور درمیان قبر شریف آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور منبر کے جس کو آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے روضہ من ریاض الجنۃ فرمایا ہے۔ گھوڑوں کے بول و براز سے بھری ہوئی تھی۔ اور یزید کی بیعت پر لوگوں کو مجبور کیا گیا۔ ابن مسیب فرماتے ہیں واقعہ حرہ میں مسجد نبوی میں بجز میرے کوئی آدمی نہیں تھا

...کو روضہ شریف آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نماز کے وقت اذان اور
...ت کی آواز آتی تھی۔ اور اسپر میں اکیلا نماز پڑھتا تھا۔ مجھ کو یزیدی لشکر کے لوگ
...ر کہتے تھے یہ بوڑہا میاں ویرانہ جگہ میں اکیلا کیا کرتا ہے۔ جب ابوسعید خدری رضؓ
...ان حال اور غبار آلودہ گھر سے باہر نکلے۔ لوگوں نے پوچھا کہ آپ کا کیا حال ہے
... ظالموں نے مجھ کو ذلیل کیا ہے میرے گھر میں جو کچھ تھا۔ سب لوٹ کر لیگئے
...۔ اور پھر ایک اور جماعت گھر میں آگئی جب انہوں نے دیکھا کہ گھر میں کچھ
...ں توانہوں نے اس بوڑہے کو ذلیل کیا۔ چنانچہ میری ڈاہڑی کا سب بال بال
...یا۔ جیسے میری صورت دیکھتے ہو۔ مسلم بن عقبہ مدینہ کے فتنے اور حرب سے
... فارغ ہوا۔ تو بحکم یزید مکہ شریف کی طرف عبداللہ بن زبیر رضؓ کے مقابلہ
...لئے لشکر لے کر آیا۔ لیکن ایک مرض سے مکہ شریف کے راستہ میں
...یا۔ اور اپنی جگہ حصین بن نمیر کو بحکم یزید خلیفہ کیا حصین بن نمیر نے مکہ شریف پر
۶۴ سنہ ھ میں محاصرہ کیا۔ اور ابن زبیر رضؓ اور اہل مکہ سے سخت لڑائی کی بیت
...ر شریف اور اس کے غلافوں کو آگ سے جلا دیا۔ اور سخت بے ادبی کی۔ اتنے
...اس کو خبر پہنچی۔ کہ یزید پلید مرگیا پس یہ خبر سنتے ہی وہ بھاگ۔ پس اہل مکہ
...مدینہ نے لشکر یزیدی کو قتل اور ذلیل کیا۔ پس لشکر یزیدی بھی بنی امیہ کو ہمراہ
...کر شام کو بھاگ گیا۔ یہ واقعہ حرہ کے بعد تین مہینے ہوا تھا۔ پس اہل مکہ شریف
...مدینہ شریف اور اطراف نے ابن زبیر کے ساتھ بیعت کر لی۔ اور ان کی خلافت
...بول کر لیا۔ اور ادہر شام کے لوگوں نے یزید کی جگہ اس کے بیٹے معاویہ بن یزید
...لیفہ کر کے اس کے ہاتھ پر بیعت کر لی ؂

## معاویہ بن یزید

باپ کے بعد ۶۴ھ میں لوگوں کے کہنے سننے
ہوا۔ بہت نیک بخت آدمی تھا۔ یہ بیمار تھا۔ ہر چند
نے امیر بننے سے انکار کیا۔ اور اپنے باپ یزید کی نسبت کہا۔ کہ اس نے بہت
کیا۔ کہ خلافت کے لئے اہل بیت سے ناحق فتنے اٹھائے۔ اور دنیا کمینی کے
بے اعتدالیاں کیں۔ اللہ جانے اس کا خاتمہ کیسا ہوا ہے۔ اب تم لوگ یہ بلا میرے
میں ڈالتے ہو۔ تم چاہتے ہو۔ کہ دنیا کے مزے ہم لوگ اڑائیں۔ اور قیامت کی
پر رہے۔ یہ بات کہہ کر خانہ نشین ہوا۔ اور چالیس دن کے بعد اکیس برس کی
بتقاضائے الٰہی عالم جاودانی کو رحلت فرمائی۔ بعض نے کہا چھ مہینے کے بعد
ہوئے۔ اور اس وقت ابوسفیان کی اولاد میں خلافت ختم ہوئی۔

## عبداللہ بن زبیر بن عوام

بن خویلد بن اسد بن عبدالعزیٰ بن قصی کو پہلے بھی مکہ میں ان کی خلافت قا
گئی تھی۔ مگر معاویہ بن یزید کے بعد ملک حجاز و یمن و مصر و عراق و مشرق و بلاد شا
دمشق میں ان کی حکومت و خلافت مسلم ہو گئی۔ اور ہر جانب کے لوگ اس کی بیعت
کے لئے حاضر ہوئے۔ یہاں تک کہ مروان نے بھی ابن زبیر کی بیعت کے
مکہ شریف کا ارادہ کیا۔ مگر بنی امیہ نے اس کو اس ارادہ نیک سے باز رکھا۔ او
کے ہاتھ پر بیعت کر کے اس کو اپنا خلیفہ علیحدہ بنا لیا۔ اور مروان نے اس بات کو
کر کے اپنے موافقوں کے ہمراہ ضحاک بن قیس سے (جو ابن زبیر کی طرف سے د
کا امیر تھا) لڑائی کا مقدمہ اٹھایا۔ آخر الامر ضحاک مارا گیا۔ اور مروان تمام شام پر متسلط

اور پھر مصر پر متوجہ ہوا۔ اور وہاں کے امیر کے ساتھ (جو ابن زبیر کی طرف سے
مقابلہ کیا۔ اور مصر میں بھی غالب ہوگیا۔ اور اس سال یعنی ۶۵ھ میں مروان
اور چھ مہینے حکومت کی۔ لیکن اس نے اپنی عین حیاتی میں اپنے بیٹے عبدالملک
ولیعہد کیا تھا۔ اس لئے اس کے بعد اس کا بیٹا عبدالملک خلیفہ ہوگیا۔
شام اور مصر اور مغرب کے ملک اس کے ماتحت تھے۔ اور ملک حجاز و یمن و
و مشرق ابن زبیرؓ کے قبضے و تصرف میں تھا۔ پھر کوفہ میں مختار بن ابی عبید
ہوگیا۔ اور اس نے محمد بن حنفیہ کو بلا کر مہدی کا خطاب دیا۔ اور دو برس اسی
میں رہا۔ امیر بصرہ مصعب بن زبیر نے (جو عبداللہ بن زبیر کا بھائی تھا) مختار
لشکی کی اور اس کو قتل کیا۔ بعد ازاں عبدالملک نے مصعب بن زبیر پر چڑھائی کی
ن کو قتل کیا۔ اور عراق کا ملک ابن زبیرؓ سے چھین لیا۔ پس اس وقت ابن زبیرؓ
مت میں بجز حجاز و یمن کوئی ملک نہ رہا۔ پھر عبدالملک نے حجاج بن یوسف
کو عبداللہ بن زبیرؓ کے مقابلے میں چالیس ہزار آدمی کے ساتھ بھیجا۔ پس
س نے بیت اللہ شریف کا ایک مہینہ تک محاصرہ کیا۔ بیت اللہ کی حرمت بے
کی۔ اور اس پر آتش فشانی کی۔ اور لڑائی میں عبداللہ بن زبیرؓ پر فتح پا کر اس کو
دے دیا۔ اور ایک لاکھ چوبیس ہزار آدمی آزاد کو قتل کیا۔ اور ایک جماعت
اب کی اہانت کی۔ ابن زبیرؓ ماہ جمادی الاولیٰ ۷۳ھ میں سولی پر شہید ہوئے
نو برس آپ نے خلافت کی۔ اور ان کی خلافت حق تھی۔ اور عبدالملک کی
ت حق پر نہ تھی۔ بلکہ وہ ابن زبیرؓ کا باغی تھا۔ البتہ ابن زبیرؓ کے قتل کے بعد
کو خلیفہ کا لقب دیا گیا۔ الحاصل عبداللہ بن زبیر بن عوام ۱ھ میں پیدا ہوا۔

ان کے پیدا ہونے سے مسلمان بڑے خوش ہوئے تھے۔ کیونکہ یہود کہتے
نے محمدیوں کو سحر کر دیا ہے اُن کے یہاں اولاد نہ ہوگی۔ آنحضرت صلے اللہ
وسلم نے ان کو گود میں لے کر گڑھتی دی۔ آپ بڑے بہادر اور صائم ق
تھے۔ اور صلہ رحمی کا بڑا خیال رکھتے تھے۔ جب لڑائی میں آپ پر تیر اور پتھ
رہے تھے۔ آپ اس وقت نماز میں تھے۔ اور نماز میں خیال نہیں بدلا تھا۔ کئی زبا
جانتے تھے۔ ایک دفعہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سینگیں لگوائیں عبد
بن زبیر رضہ کو کہا۔ اے عبد اللہ یہ خون کسی ایسی جگہ دبا جہاں کسی کی نظر نہ پڑے
آپ لے گئے۔ اور اُسے پی لیا۔ اور واپس آئے۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ
نے پوچھا اس خون کو تو نے کیا کیا ہے۔ عبد اللہ بن زبیر نے عرض کی میں نے
کو ایک بہت ہی مخفی مکان میں رکھا ہے۔ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
تو نے اس کو پی لیا ہے۔ عرض کی میں نے پیٹ سے کوئی مخفی چیز معلوم نہیں کی
پس شجاعت آپ کی اس لئے زیادہ تھی۔ باپ ان کا زبیر بن عوام آنحضرت
ہم نسب ہے۔ اور حضرت ابوبکر کا داماد یعنے اسمار کا خاوند ہے۔ زبیر کی ماں
آنحضرت ص کی پھوپھی تھی کا اتنی قرابتیں آپ میں جمع تھیں۔ عبد الملک بن مروان بن
بن ابی العاص بن امیہ بن عبد الشمس بن عبد مناف بن قصی بن کلاب ۲۶ھ میں
ہوا۔ باپ نے مرنے کے بعد ابن زبیر کے زمانے میں مصر اور شام اور پھر عراق
زبردستی سے غالب ہو گیا اس لئے اس کی خلافت اس وقت صحیح نہیں تھی۔ جب
ابن زبیر قتل کیا گیا۔ تب سے اُس کی خلافت صحیح ہو گئی ۷۳ھ میں اس کی خلا
صحیح سمجھی گئی۔ اور ۷۴ھ میں حجاج نے مدینہ کی طرف کوچ کیا۔ اور آن حضر

ے اللہ علیہ وسلم کے اصحاب حضرت انس رضہ و جابر رضہ و سہل وغیرہ پر تشدد کیا۔
ن کی گردنوں اور ہاتھوں میں ذلیل کرنے کے لئے مہریں لگادیں۔ اور ۷۵ھ
الملک خلیفہ نے بیت اللہ شریف کا حج کیا۔ اور حجاج کو عراق کا امیر کر دیا۔
۸۲ھ میں ہرقلہ فتح کیا گیا اور ۸۲ھ میں قلعہ سنان فتح کیا۔ اور آرمینہ وغیرہ کا
د ہوا۔ اور ۸۳ھ میں حجاج نے شہر واسط بنایا۔ اور ۸۴ھ میں قلعہ مصیصہ اور
یہ مغرب سے مفتوح ہوئے۔ اور ۸۵ھ میں شہر اردبیل اور شہر بردعہ بنایا۔ اور
۸۶ھ میں قلعہ تولق اور اخرم فتح کیا۔ اس سال میں ایک وبا واقع ہوئی۔ اور اسی
۸۶ھ میں خلیفہ عبدالملک مر گیا۔ اور ستر لڑکے چھوڑے۔ یہ خلیفہ قرآن شریف
لاوت بہت کرتا تھا۔ اور بڑا فقیہ تھا۔ خوش بیان تھا۔ کلام کان لگا کر سنتا
۔ حدیث کا حافظ تھا۔ شاعر بھی اچھا تھا۔ دفتر فارسی سے عربی میں نقل کیا۔
۔ اسی نے پہلے جاری کیا ہے۔ اور سکہ دیناروں پر ایک طرف قل ہو اللہ
۔ دوسری طرف لا الہ الا اللہ اور اس کے گرداگرد محمد رسول اللہ ارسلہ
لحق الی آخرہ لکھا۔

**یدبن عبدالملک** باپ کے بعد ۸۶ھ میں خلیفہ ہوا۔ ۸۷ھ میں بیکند و بخارا و سروانیہ و مطمورا و قیقم وغیرہ فرسان
کیا۔ اور ۸۸ھ میں جرثومہ اور طوانہ فتح کیا۔ اور ۸۹ھ میں جزیرہ منعرقہ و
درقہ فتح کیا۔ اور ۹۱ھ میں نسف و کش و شومان و مدان اور بحر آذربائیجان
ے قلعے فتح کئے۔ اور ۹۲ھ میں تمام اقلیم اندلس و شہر ابدائیل و قترلیون فتح
۔ اور ۹۳ھ میں بیل و کرخ اور برہم اور باجہ اور سیفنار اور خوارزم اور سمرقند اور

سندھ ہاتھ آیا۔ اور سنہ ۹۴ھ میں کابل و فرغانہ و شاش و سندرہ وغیرہ فتح ہوئے
اور سنہ ۹۵ھ میں موقان اور مدینۃ الباب فتح ہوا۔ اور سنہ ۹۶ھ میں طوس وغیرہ کو
لے لیا۔ اسی سال میں یعنی سنہ ۹۶ھ میں اکاون برس کی عمر میں یہ خلیفہ فوت ہوا
اس خلیفہ کے وقت میں جہاد خوب ہوئے۔ ملک بھی خوب فتح ہوئے۔ اور
اسلام نے خوب ترقی کی۔ اللھم اغفر لہ۔ اس کا نائب عراق میں حجاج تھا
اور حجاز میں عثمان بن حبارہ تھا۔ اور مصر میں قرہ بن شریک تھا۔ لیکن ان لوگوں نے
زمین کو ظلم سے بھر رکھا تھا۔ اور ولید خود بھی جاہل اور ظالم تھا۔ لیکن یتیموں اور عاجزوں
اور نابیناؤں اور ضعیفوں کی خبر گیری خوب کرتا تھا۔ اور علماء و فضلاء کی قدر کرتا تھا۔

## سلیمان بن عبدالملک

یہ نیک اور صالح خلیفہ تھے۔ اپنے بھائی ولید کے بعد سنہ ۹۶ھ میں خلیفہ ہوئے۔ عمر بن
عبدالعزیز جن کا ذکر آگے آتا ہے۔ وہ اس کی خوش قسمتی سے ان کے بمنزلہ وزیر
تھے۔ اور وہ مدینہ شریف کے امیر بھی تھے۔ اس خلیفہ نے نماز کو اول وقت پڑھنے
کا طریقہ جاری کیا۔ جس کو سابق خلفاء بنی امیہ نے مٹا دیا تھا۔ یعنے تاخیر کر کے
نماز پڑھتے تھے۔ جرجان و حصن حدید و سرداوشفا طبرستان و سقالیہ کو فتح کیا۔
اور عمر بن عبدالعزیز کو بھائیوں پر ترجیح دے کر ان کو خلافت کے ساتھ وصی کیا
اور سنہ ۹۹ھ میں انتقال کیا۔

## عمر بن عبدالعزیز بن مروان

یہ بہت ہی صالح اور ولی اللہ خلیفہ تھے۔ ان کی توصیف میں زبان عاجز

ے ۶۳ھ میں پیدا ہوئے باپ ان کا مصر کا امیر تھا۔ والدہ ان کی ام عاصم بنت
عاصم بن عمر رضؓ بن خطاب ہے۔ یعنی آپ حضرت عمر رضؓ کے نواسے ہیں خلیفہ عبدالملک
ے داماد تھے۔ ۹۹ھ میں خلیفہ ہوئے۔ دو برس پانچ مہینے زندہ رہے ۱۰۱ھ
ساڑھے انیس برس کی عمر میں بنی امیہ کے زہر دینے سے فوت ہوئے۔ اِنَّا
للہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ بنی امیہ کا طریق ان کو ناپسند تھا۔ وہ کہتے تھے اہل بیت
ن کے مال کیوں نہیں دیتے نماز نہایت عمدہ پڑھاتے تھے۔ حضرت انس رضی
فرماتے تھے ان کی نماز آں حضرت ؐ کے مشابہ تھی بڑے بڑے علماء ان کے
گرد تھے۔ اور آپ نے خود آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اصحاب سے
م پڑھا۔ اور روایت کی ہے کہ ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں اگر دنیا میں کوئی
ہدی ہے تو عمر بن عبدالعزیز ہے۔ آپ خلافت کو پسند نہیں کرتے تھے۔
سلیمان بن عبدالملک خلیفہ مذکور نے ان کو خواہ نخواہ امیر کر دیا۔ کپڑے میلے کچیلے
ر پیوند شدہ بھی پہن لیتے تھے۔ بسا اوقات بال پراگندہ رہتے تھے اللہ تعالےٰ
خوف سے بہت روتے تھے۔ علماء کو بلا کر رات کو ان سے قیامت وغیرہ کا ذکر
کے بہت روتے تھے۔ اور عدل وانصاف میں ایسے تھے۔ گویا عمر رضؓ کے ثانی ہیں
امات اور عدل سے زمین کو بھر دیا۔ خلفائے مروانیہ نے جو اہل بیت کے حقوق چھینے
ہوئے تھے۔ سب واپس کر دئے۔ خلفائے مروانیہ حضرت علی رضؓ کو جمعہ کے خطبہ میں منبر
گالی دیتے تھے۔ خلیفہ عمر بن عبدالعزیز نے یہ طریق بالکل ہر جگہ سے موقوف کرا دیا
ور آیت شریف اِنَّ اللہَ یَاْمُرُ بِالْعَدْلِ الخ خطبہ میں مقرر کر دی۔ چنانچہ یہ آیت اب تک
خطبہ میں پڑھی جاتی ہے۔ مالک بن دینار فرماتے تھے۔ بکریوں کے چرواہے کہتے ہیں

یونانی بھی اس ملک میں جاکر آباد ہوئے تھے! اور دوسری صدی مسیحی میں گاتھ لوگ بالٹی کی طرف سے آکر ڈان میں آباد ہوئے! اور دریائے ڈینیوب تک پھیل گئے پانچویں صدی مسیحی میں ایمن ہنزا اور دوسرے قبیلوں نے بہت سا ملک شمال کی جانب جا کر فتح کیا چھٹی صدی مسیحی میں قبیلہ خزاری نے وہ ملک جو دریائے والگا اور ڈان کے درمیان تھا فتح کر لیا۔ اور اسی طرح سلطنت بیرن تنائی سے ملے متذکرہ بالا اور دوسرے قبیلوں نے رفتہ رفتہ اس ملک پر بھی قبضہ کر لیا۔ جو ڈان اور ریا سٹیتا کے درمیان واقع ہے۔ یہ لوگ شکار اور مویشی چرا کر گزارہ کرتے تھے! ان میں وحشی اور خانہ بدوش لوگوں کی عادات بخوبی پائی جاتی تھیں۔

## قبیلہ سیو ڈنیش

جو شمالی ڈینیوب کی طرف سے ڈینیپر تک پھیل آئے تھے۔ پانچویں اور چھٹی صدی مسیحی میں اُن لوگوں سے جو اُن کے جنوب میں رہتے تھے بذریعہ تجارت آداب معاشرت سیکھے! اور دین مسیحی اختیار کیا۔ اُنہیں لوگوں نے اس ملک کو آباد کیا تھا۔ جو کہ بعد ازاں روس کے نام سے مشہور ہوا۔ اُس وقت یہ دو شہر یعنی لود وکرد و اور کی آف تجارت کے باعث اعلیٰ درجہ کی ترقی پر تھے مگر اُن کی دولت مندی اور تموّل میں جلدی جلدی ترقی کرتے ہی نے قبیلہ خزری کو اُن سے لڑنے پر آمادہ کیا چنانچہ وہ ہمیشہ اس قبیلہ سے لڑتے جھگڑتے رہتے۔ لیکن اُن کے سوا اُن لوگوں کو ایک اور دشمن سے بھی۔ جو بہت سخت اور زور آور تھا۔ مقابلہ کرنا پڑا۔ یہ لوگ دریجمین کہلاتے تھے۔

اور اُن بحری ڈاکوں کی بیباک قوم سے تھے۔ جو بحیرہ بالٹک کے کناروں پر رہتے تھے اور جنہوں نے پہلے کولینڈرس وغیرہ وغیرہ قبیلوں کو مطیع کیا تھا۔ بڑے بڑے مشہور مصنفوں کی یہی رائے تھی۔ کہ اہل روس انہیں بہادر حملہ آوروں کا نام ہے۔ درحقیقت یہ قبیلے زمانہ قدیم میں ایک دوسرے سے لڑتے رہتے اور بڑی بے رحمی سے ایک دوسرے سے پیش آتے تھے۔ چنانچہ جب قبیلہ سکوئیڈ نے دیکھا کہ یہ بحری ڈیری اُن کی اس ترقی کرنے والی ریاست کے درپے بربادی ہیں۔ تو اُن سے خود اپنے ملک کی حکومت اُن کے ہاتھ میں دے دی چنانچہ ۸۶۲ء میں قبیلہ دریجیئن کا مشہور سردار درک نامی معہ اپنی قوم کے جھیل لڈوگا کے قرب وجوار میں پہنچا۔ تو اُس نے اپنی قوم اور اُس قوم کے بدولن جو پہلے اُس ملک پر قابض تھے۔ حال کی سلطنت روس کی بنیاد ڈالی ۸۷۹ء میں مر گیا۔ اور اُس کا بیٹا الفور اُس کا جانشین ہوا۔ الفور کے بعد اُس کی بیوہ اُس کی جانشین ہوئی اور سنہ ۹۵۵ء میں قسطنطنیہ میں جاکر علانیہ دین مسیحی قبول کر لیا۔ اُس کے بعد اُس کا دوسرا لڑکا سوسٹالف جانشین ہوا۔ ۹۷۲ء میں ڈنیپر کے قریب لڑائی میں مارا گیا۔ اُس کے بعد ولدمیر ۹۷۶ء میں تخت نشین ہوا۔ اور اُس نے شہنشاہ یونان کی بہن سے شادی کی۔ روسی مورخوں کے مطابق جس دن اس بادشاہ نے دین اختیار کیا اُس کے ساتھ اور بیس ہزار آدمیوں نے دین مسیحی قبول کیا۔ ۱۰۱۵ء میں اُس کا انتقال ہوا۔ اور اپنی سلطنت کو اپنے بارہ بیٹوں میں تقسیم کر دیا۔ ولدمیر کی وفات کے بعد اُس کے بیٹوں میں خانہ جنگیاں شروع ہوئیں۔ مگر اُس کے لڑکے جیلر سلن نامی نے ۱۰۱۱ء سے ۱۰۵۴ء تک سلطنت کی۔ سرحدی حالت

کراہل پولینڈ متواتر حملے کرتے رہے۔ اور یہ ملک ۱۲۳۷ء تک بڑی سخت
کی حالت میں رہا۔ اسی سنہ میں تاتاریوں نے اُس کو فتح کیا۔ اسوقت دلدمیرثانی
ن تھا۔ اور یہی پہلا بادشاہ تھا۔ جس کے سر پر رُوس کا شہنشاہی تاج رکھا گیا۔
یسلن کے بعد اُس کا پہلا لڑکا جارج سواڈار ۱۲۴۷ء میں جانشین ہُوا۔ اور
ن کے مرنے کے بعد کل ملک سوانو گرد کے منگولوں نے فتح کر لیا تھا۔ جارج
لڈاز کے بعد اُس کا بیٹا الگزنڈر ۱۲۴۱ء میں جانشین ہُوا۔ اُس کے بعد انیال
۱۲ء میں اُس کے بعد اُس کا جارج ۱۳۰۰ء میں جانشین ہُوا۔ کچھ عرصہ تک
لک پولینڈ والوں کے قبضہ میں رہا۔ اور پھر دمتریس نے پولوں کو شکست دی
اُس کے خود روس کا بادشاہ بن گیا۔ اُس کے بعد ہیسلن اُس کا بادشاہ ہُوا۔
یسلن کے بعد اُس کا بھائی گریگری اور اُس کے بعد اُس کا بھتیجا بلیس ولد
لیسن بادشاہ ہُوا۔ اُس کے بعد آئی دن (پہلا آئیون) بادشاہ ہُوا۔ اور اُس
کے بعد دوسرا آئیون بادشاہ ہُوا۔ اُس کے وقت میں اس ملک میں بہت سی
رقی ہُوئی۔ یہ بادشاہ ۱۵۸۴ء میں مرگیا۔ فی اوڈور آخری بادشاہ روس کی نسل
کا مرگیا۔ اور اُس کے بعد حکومت خاندان رومناف میں آگئی۔ رومناف کے
بعد الیکسیس اور اُس کے بعد تھی۔ اوڈورا اور اُس کے بعد پیٹر زار روس مقرر ہُوا۔
اُس بادشاہ نے تجارت اور ہنر کو بڑی ترقی دی اور روس کے ساٹھ امیرزادے مختلف
بلاد یورپ میں تحصیل علم اور جہاز بنانا وغیرہ سیکھنے کے لئے بھیجے اور خود بھی بھیس بدل
کر یورپ کے مختلف ملکوں میں پھرتا رہا۔ چنانچہ انڈیا کمپنی۔ ترکھانوں کی فہرست
میں کا نام درج ہے۔ یہاں وہ اپنے معمولی کام کرنے کے بعد ریاضی میں محاصرہ

اور جہازرانی اور نقشہ نویسی کا کام سیکھتا رہا۔ اُس کے وقت میں ملک کو بڑی ترقی ہ
۱۷۲۵ء میں مرگیا۔ اور اُس کے بعد اُس کی بیوی کیتھرائن ۱۷۲۷ء میں پہلے جانشین
ہوئی۔ اُس کے بعد پیٹر دوسرا اعظم کا پوتا ۱۷۳۰ء میں اُس کے بعد علینی ۱۷۴۰ء
میں علینی کے بعد تیسرا جان تخت سے اُتارا گیا۔ اور اُس کے بعد الزبتھ ۱۷۴۱ء
میں اُس کے بعد چارلس اُس کے بعد اُس کی عورت کیتھرائن دوسری جانشین ہوئی
اُس کے بعد پیٹر تیسرا اُس کے بعد کیتھرائن ۱۷۶۲ء میں اُس نے سلطنت روس
کو اپنے زمانہ میں بڑی وسعت دی۔ چنانچہ بہ نسبت سابق ۸۶۰۰۰ میل مربع بڑھ
گئی۔ یہ شہزادی ۱۷۹۰ء میں مرگئی۔ اور پال پہلا جانشین ہوا ۱۸۰۱ء میں کسی امیر نے
چوری سے قتل کر ڈالا۔ اُس کے بعد اُس کا بڑا بیٹا الگزنڈر تخت نشین جولائی
۱۸۰۱ء میں ہوا۔ اور ۱۸۲۵ء میں مرگیا۔ اور نکلس تخت پر بیٹھا۔ اُس کے وقت
میں شاہ عباس میرزا شاہ ایران سے لڑائی ہوئی جس میں آخرکار اس شرط پر صلح
ہوئی کہ شاہ ایران کچھ مل کر اور خرچہ جنگ ادا کرے۔ اس جنگ کے افتتاح
پر شاہ روم سے لڑائی شروع ہوئی جس میں شاہ روم کو بڑی سخت شکست ہوئی
اور آخرکار اس پر صلح قرار پائی۔ کہ زار روس کو الشیا اور مالدیوتا اور تمام شہر جرمنی
تر سیلیا بلگریا کے کئی شہر واپس دیئے۔ اور شاہ روم باشندگان بلگیریا اور الیشیا وغیرہ
کو پوری پوری مذہبی آزادی عنایت کرے۔ اور نیز روم روسی سوداگروں کو بغیر
محصول کے اپنے ملک میں تجارت کی اجازت دے اور اٹھارہ لاکھ ڈپوکٹ
اٹھارہ ماہ کے عرصہ میں ادا کرے۔

## ذکر انگلستان

بحر اوقیانوس کے دو جزیروں کو جو براعظم یورپ کے شمال مغرب

ں واقع ہیں۔ جزائر برطانیہ کہتے ہیں۔ اور انگلینڈ اور سکاٹ لینڈ اور ویلز تین ملک
س میں شامل ہیں۔ اہل انگلستان ابتدا میں جہلا اور وحشی لوگ تھے بن بانسوں کی طرح
ون میں رہتے تھے۔ کاشتکاری سے ناآشنا تھے بعض گوشت اور دودھ پر ہی
ندگی بسر کرتے تھے۔ اور کسی جاندار کے گوشت میں تمیز نہیں کرتے تھے۔ بعض
اس پتی ہی سے پیٹ بھر کر اپنڈا کرتے تھے۔ جانوروں کی کھالیں پہنا کرتے
یا ہیں اور ٹانگیں ننگی رکھتے تھے اور اُن کو گود کر نیلا رنگ کر لیتے تھے لیکن بہا در
تھے۔ مذہب کا یہ حال تھا۔ کہ خداوند کو ایک مانتے تھے مگر سانپ اور چاند
غیرہ کو پوجتے تھے۔ جیسے ہندو پیپل غیرہ کی پوجا کرتے ہیں درخت بلوط کی پوجا
کرتے تھے۔ دیوتاؤں کے نام مرد عورت کی قربانی کردیتے تھے جولئس قیصر نام
ایک شخص روما کی سلطنت کا بڑا نامور جرنیل تھا۔ اُس نے کئی ملک فتح کئے تھے
ازانجملہ اُس نے ملک فرانس کو فتح کیا۔ اور پھر جزائر برطانیہ کے فتح کرنے کا ارادہ
کیا چنانچہ سنہ پچپن برس عیسوی تک سے پہلے بارہ ہزار سپاہ کو لے کر اہل برطانیہ
کے مقابلے کے واسطے گیا۔ اور لڑائی میں فتحیاب ہو کر واپس آیا دوبارہ پھر گیا۔ مگر
اُس وقت اہل برطانیہ نے ایک شخص کو اپنا پادشاہ بنا کر مقابلہ کیا۔ مگر جولئس
اُس وقت بھی فتح کے ساتھ فرانس میں چلا گیا۔ ۴۳ء میں گاڈئیس قیصر روما کے
دو جرنیل پلاشئس اور ویس پیشئن برطانیہ پر گئے اور کئی لڑائیاں کیں اور غالب
آگئے جب سے اہل برطانیہ پر روما کے جرنیل آکر لڑائیاں کرکے حکومت کرتے تھے
اہل روما کی آمد و رفت سے اہل برطانیہ میں کچھ لیاقت اور اصلاح ہوگئی۔ اور
پادشاہت کرنے کا خیال بھی ہوگیا۔ اور پہلی صدی مسیحی کے اخیر میں یہاں عیسٰی

علیہ السلام کے حواری پیٹرس اور پولوس مقدس کے ذریعہ سے مذہب عیسوی کی اشاعت ہو گئی اور بہت بت پرستی کی جڑ اکھڑنے لگی۔ آخر ستاسکہ ء میں جب اہل روما کے مخالفوں نے اُس پر تاخت کرنا شروع کیا۔ اور سلطنت روما ضعیف ہونے لگی تو اُنہوں نے برطانیہ سے اپنا تسلط اُٹھالیا۔ اور اپنی سلطنت کی حفاظت کے فکر میں ہو گئے۔ اب اہل برطانیہ کے دو گروہ ہو گئے ایک گروہ کا اہل روما بردھنتس نام حاکم ہو گیا۔ اور ایک گروہ کا حاکم برطانیہ کا شہزادہ دورٹی جرن ہو گیا لیکن پھر اہل برطانیہ نے اُس پر بھی فوج کشی کی اس کشمکش میں برطانیہ میں سات سلطنتیں علیحدہ علیحدہ قائم ہو گئیں۔ اور آپس میں لڑتی رہتی تھیں۔ آخر یہ سات ریاستیں تین بن گئیں۔ اور پھر تین کی ایک بن گئی جس کا نام وس سکس تھا۔ اور لڑائی جھگڑوں میں اُس وقت یعنی ۸۲۷ء میں اجبرٹ نام ایک شخص جو اس ریاست کا اصل وارث تھا۔ ۱۳ برس سے فرانس کے بادشاہ شارل کے دربار میں رہتا تھا۔ آخر تخت پر بیٹھ گیا اور مخالفوں کو زکیں دیں اُس کے بعد اُس کا بیٹا اتل دلف راہب تخت نشین ہوا۔ اُس کے بعد اُس کا بیٹا اتل بالڈ تخت پر بیٹھا اس بادشاہ نے اپنی سوتیلی ماں سے نکاح کر لیا مگر چھوڑ دی۔ اُس کے بعد اُس کا بھائی اتل برٹ تخت پر بیٹھا اس کے بعد اُس کا بھائی اتل ارڈ اول بادشاہ ہوا اس بادشاہ کو قوم ڈین کو بہت تنگ کیا تھا۔ اُس کے بعد اُس کا بھائی ۸۷۱ء میں ایلفرڈ تخت پر بیٹھا۔ اُس کے ساتھ ڈین والوں نے بڑی لڑائیاں کیں مگر چونکہ ہوشیار اور مدبر بادشاہ تھا آخر اُن پر غالب آیا اہل علم کا نہایت قدر دان تھا۔ لقمان حکیم کی حکایات میں ایک کتاب لکھی اپنے اوقات سے تیسرا

صہ عبادت اور مطالعہ کتب کے لئے مقرر کیا ہوا تھا۔ قوانین بنائے ۹۰۱ء میں
ت ہوا۔ اُس کے بعد اُس کا بیٹا اڈورڈ کلان تخت پر بیٹھا۔ اس کے بعد اُس کا حرامی بیٹا ایشل
ٹین تخت پر بیٹھا۔ اُسنے مخالفوں کو شکست دی بائیبل کا ترجمہ کرایا انجیل و تورات و زبور وغیرہ
ا مجموعہ بائیبل نام ہے سوداگری میں ترقی دی اُسکے بعد اُس کا بھائی اڈمنڈ تخت پر بیٹھا اُس
نے ڈین کو جو ہمیشہ سے اس سلطنت کے دشمن تھے۔ درلڑتے تھے خوب
شکست دی ۹۴۶ء میں مارا گیا۔ اُس کے بعد اُس کا بھائی اڈورڈ تخت پر بیٹھا
یہ کمزور آدمی تھا۔ نو برس سلطنت کر کے فوت ہو گیا۔ اُس کے بعد اُس کا بھائی
اڈمنڈ کا لڑکا اڈوی تخت پر بیٹھا اُس کی عادات خراب تھیں رعایا نے اُس سے
بگڑ کر اُس کے بھائی اڈگار کو بادشاہ بنالیا۔ اُس کے عہد میں ملک امن میں رہا
اور مخالف دبے رہے اور کئی بادشاہ خادم ہو گئے اُس کے بعد اُس کا بیٹا
اڈورڈ تخت پر بیٹھا۔ مگر مخالفوں نے چار برس میں اس کا کام تمام کر دیا اُس کے
بعد اُس کا سوتیلا بھائی اثل رڈ دوم تخت پر بیٹھا۔ چونکہ یہ کم ہمت آدمی تھا۔ اُس
کے وقت میں مخالفوں نے سر اٹھائے خصوصاً ڈین والوں نے حتیٰ کہ اثل رڈ کو بھاگ
پڑا۔ اور لنڈن میں ڈنمارک کے بادشاہ سُیّن کا غلبہ ہو گیا سُیّن لنڈن میں تین ہفتے
بادشاہت کر کے فوت ہو گیا۔ اور اپنے بیٹے کینیوٹ کو اپنی جگہ کر گیا۔ مگر لنڈن
والوں نے اثل رڈ کو پھر مدد دے کر بلا لیا۔ اور اب کینیوٹ کو بھاگنا پڑا۔ اور اثل رڈ
پھر تخت پر بیٹھکر حکومت کرنے لگا۔ اور قوم ڈین کو قتل کرنا شروع کیا۔ اثل رڈ
مر گیا۔ اُس کے بعد اُس کا بیٹا اڈمنڈ تخت پر بیٹھا۔ اڈمنڈ نے ڈین قوم سے
سات مہینے مقابلہ کیا۔ آخر انگلستان دو حصوں پر تقسیم کیا گیا۔ دریائے ٹیمز کے

جنوبی حصہ اضلاع پر سکسن رہے اور شمالی اضلاع پر ڈین غالب آ گئے اس اثناء میں چونکہ اڈمنڈ مر گیا اس لئے کینوٹ کل انگلستان کا مالک ہو گیا پس اس وقت ۱۰۱۷ء میں ڈین کا عہد شروع ہوا۔ اور کینوٹ نے اتل رڈ کے بیٹے اڈوی کو قتل کیا۔ اور اس کے دو بیٹے اڈورڈ ایلفرڈ بھاگ کر نورمنڈی میں چلے گئے اور ان کی ماں آما نے کینوٹ سے نکاح کر لیا۔ اس بادشاہ نے آخری عمر میں پارسائی اختیار کی اور جن لوگوں پر ظلم کیا تھا۔ ان کے ساتھ احسان کئے۔ اور ڈنمارک میں دین مسیحی جاری کیا۔ ۱۰۳۵ء میں اس کے بعد اس کا بیٹا ہیرلڈ تخت پر بیٹھا اس کے بعد اس کا سوتیلا بھائی ہارڈی کینیوٹ تخت پر بیٹھا۔ اس کے بعد اس کا سوتیلا بھائی اتل رڈ کا بیٹا اڈورڈ تخت پر بیٹھا۔ اس وقت سے پھر سکسن کا زمانہ آیا۔ اس کے بعد اس کا سالہ گوڈون کا بیٹا ہیرلڈ بزور بادشاہ بن گیا۔ مگر اس کو دشمنوں نے چین نہ لینے دیا۔ اور نورمنڈی کا ایک رئیس ولیم نام بن روبرٹ بادشاہ کا دوست کا اور مددگار تھا۔ اور کہتا تھا۔ کہ مجھ کو اڈورڈ ولیعہد کر گیا ہے۔ چڑھ آیا اور کئی لڑائیوں کے بعد ولیم منصور ہیرلڈ کو قتل کر کے ۱۰۶۶ء میں انگلستان کا بادشاہ ہو گیا۔ اور خاندان نورمنڈی کا دور شروع ہوا۔ اس بادشاہ کو بڑی دقتیں پیش آئیں کئی لڑائیاں ہوئیں۔ انگریزوں نے اس کو بہت تنگ کیا ہے۔ بیٹے بھی مخالف ہو گئے۔ مگر تاہم سلطنت کرتا رہا۔ اور ملک انگلستان کو بڑھایا۔ فرانس سے لڑائی کی۔ شہر فیلیر کو آگ لگائی مگر یہاں گرم راکھ میں خود اس کا گھوڑا بھی جا پڑا۔ اور ولیم منصور اس سے گر پڑا۔ کچھ زخم ہو گئے اس صدمہ سے مر گیا۔ رفیق مال گیری میں مصروف ہو گئے۔ اور اس کی لاش تین گھنٹہ زمین پر پڑی رہی اس کے بعد اس کا بیٹا ولیم دوم روفس تیسرا بیٹا ۱۰۸۷ء

میں تخت انگلستان پر بیٹھا اور نورمنڈی کے تخت پر ولیم کا بڑا بیٹا روبرٹ قائم ہوا۔ ولیم دوم کے مقابلہ میں جو لوگ اُٹھے اُن کو شکست دی۔ ولیم نے نورمنڈی کے حاکم یعنے اپنے بھائی پر چڑھائی کی۔ اور اُس کا کچھ ملک فتح کر لیا۔ اور سکوٹ لینڈ پر بھی فتح پائی۔ اُس کے عہد ۱۰۹۶ء میں پوپ اربن دوم اور ایک درویش کی ترغیب سے کل اہل یورپ ترکوں کے ساتھ لڑائی کرنے کو تیار ہو گئے کہ بیت المقدس کو ترکوں سے چھوڑا لیں۔ اور بڑی لڑائیاں ہوئیں۔ ولیم شکار کھیلنے کو گیا۔ وہاں آپ کا موت کا شکار ہو گیا۔ اُس کے بعد اُس کا چھوٹا بھائی ہنری اول لقب بوکلارک ۱۱۰۰ء میں تخت پر بیٹھا۔ اُس بادشاہ سکوٹ لینڈ کے بادشاہ ملکم کی بیٹی اور شہزادہ اڈگار بن اوڈورڈ کی بھانجی مٹلڈا کے ساتھ نکاح کیا۔ اس وجہ سے سکسن اور نورمن کے خاندان میں اتحاد ہو گیا۔ اور دونوں ایک قوم ہو کر انگریز نام ہوا۔ اس کا ایک ہی بیٹا تھا۔ جو جہاز میں ڈوب کر مر گیا۔ یہ بادشاہ بھی روفس کی طرح اوباش اور بے رحم تھا۔ لقمان حکیم کی حکایات کا اُس نے بھی ترجمہ کیا تھا۔ اس لیئے اُس کا لقب بوکلارک یعنے فاضل مشہور ہو گیا۔ چونکہ خود عالم تھا اس لیئے اہل علم کی بڑی قدر کرتا تھا۔ اس لیئے انگلستان کے طالب علم ہسپانیہ میں جا کر مسلمانوں سے علم طب اور ریاضی پڑھا کرتے تھے۔ یہ بادشاہ ۱۱۳۸ء میں مر گیا۔ چونکہ اس بادشاہ کا نرینہ لڑکا کوئی نہ تھا اس لیئے اُس کے خاندان سے سٹیون نام شاہزادہ جو قریبی تھا۔ یعنے ولیم منصور کا دوہتا تھا۔ پادریوں کی مدد سے تخت پر بیٹھا۔ اُس کے مقابلہ میں ہنری کی بیٹی مٹلڈا نے دعوے سلطنت کا کیا۔ اور کئی لڑائیاں ہوئیں حتیٰ کہ ایک دفعہ تخت پر

بیٹھی۔ مگر آخر کار پھر دوبارہ سٹیون تخت پر بیٹھ گیا پھر ماڈ کا بیٹا ہنری جوان ہو کر اُ
کے مقابلہ میں نکلا۔ آخر کار دونوں میں عہد و پیمان ہوا۔ سٹیون کے بعد ہنر
تخت پر بیٹھا۔ لیکن ملک کا انتظام نہ کر سکا۔ اور ملک میں لڑائیوں سے
ویرانی ہو گئی۔ اور سٹیون ۱۱۵۴ء میں مر گیا۔ اُس کے بعد ہنری تخت پر بیٹھ
اُس کا باپ جفری نام خاندان پلنٹجنٹ سے تھا۔ اس لئے پلنٹجنٹ کہ
ہے۔ اُس نے ملک کی آبادی خوب طرح کی۔ اور ملک کو بڑھایا۔ ۱۱۸۹
میں مر گیا۔ اُس کے بعد اُس کا بیٹا رچرڈ اول ملقب بہ شیر دل بادشاہ ہوا۔ اُس
عہد میں یہود پر بڑا ظلم ہوا۔ فرانس اور انگلستان والوں نے اُن سے کسی کو
کیا۔ اور کسی کو آگ میں جلا دیا۔ مال اسباب لوٹ لیا۔ رچرڈ معہ شاہ فرانس
اسلام کے بادشاہ صلاح الدین سے لڑنے لگا۔ اور بیت المقدس تک
مگر اُس کی سپاہ اور لشکر بھوک اور بیماری سے مرنے لگی۔ اس لئے واپ
آیا۔ اور راستہ میں مخالفوں کے پنجہ میں پھنس کر قید ہو گیا۔ لیکن بہت زر
دے کر چھوٹ گیا۔ ان لڑائیوں کا نتیجہ یہ ہوا۔ کہ انگلستان آئے دن لڑ
کے ہرجانے سے مفلس ہو گیا۔ ۱۱۹۹ء میں مر گیا۔ چونکہ بادشاہ لاولد
اُس کے بعد اُس کا بھائی جان تخت پر بیٹھا۔ اُس نے پادریوں کی وجہ معا
میں قصور کیا۔ پادری شاہ فرانس کو چڑھا لائے۔ لڑائیاں کروائیں۔ پس جب تک
اُس نے پادریوں کا گزارہ معقول کر دیا۔ اُس کا پیچھا نہ چھوڑا۔ بادشاہ کئی عی
سے معیوب تھا۔ ۱۲۱۶ء میں ایک مصیبت کے صدمہ سے مر گیا۔ اُس
بعد اُس کا بیٹا ہنری سوم رؤسا کی مدد سے تخت پر بیٹھا۔ شاہ فرانس سے

تین دفعہ لڑا۔ فرانس غالب رہا اور پھر رعایا بھی بگڑ گئی۔ معزول ہوا لیکن حریفوں کے مرنے کے بعد پھر تخت پر بیٹھ گیا۔ ملک کے انتظام کے واسطے کمیٹی پارلیمنٹ بیٹھی۔ یہ اول وقت ہے جس سے پارلیمنٹ کی ابتدا ہوئی تھی۔ یہ بادشاہ ۱۲۷۲ء میں فوت ہوا۔ اُس کے بعد اُس کا بیٹا اڈورڈ اول جو کنعان کی لڑائی میں گیا ہوا تھا۔ آکر تخت پر بیٹھا یہ بھی تمام عمر لڑائیوں میں گھسا رہا۔ ایک لڑائی میں اور راستہ میں بیمار ہو کر ۱۳۰۷ء میں مر گیا۔ اُس کے بعد اُس کا بیٹا اڈورڈ دوم تخت پر بیٹھا۔ یہ متلون مزاج تھا۔ دن شکار میں رات شراب نوشی میں بسر کرتا تھا اور سلطنت کا کام وزرار پر چھوڑ رکھتا تھا آخر اسی لئے معزول ہو کر ۱۳۲۷ء میں مر گیا۔ اُس کے بعد اُس کا بیٹا اڈورڈ سوم وزرار کی صلاح سے تخت پر بیٹھا رعایا کی اچھی خاطر کی۔ فرانس کے بادشاہ جان کو قید کر لیا۔ اُس کے عہد میں توپ ایجاد ہوئی ہے ۱۳۷۷ء میں مر گیا۔ اُس کے عہد میں دبار اور قحط سخت واقع ہوا اُس کے بعد اُس کا پوتا رچرڈ دوم تخت پر بیٹھا۔ اُس کے عہد میں چونکہ ہر بالغ پر آٹھ آنہ ٹیکس لگایا گیا تھا رعایا فتنہ پر آمادہ ہو گئی اور لڑائیاں بھی ہوئیں۔ یہ بادشاہ چونکہ پارلیمنٹ کا مخالف ہو گیا تھا۔ اس لئے ۱۳۹۹ء میں معزول ہو کر ۱۴۰۰ء میں مر گیا۔ چونکہ یہ لاولد تھا۔ اس کے بعد ایک رئیس ہنری چہارم کے لقب سے بادشاہ قرار پایا۔ اُس بادشاہ کے بعض امرار مخالف ہو گئے اور لڑے۔ مگر کوئی مقتول ہوا اور کوئی زخمی۔ اور کسی نے شکست کھائی۔ اور امان چاہی اُس نے بادشاہ فرانس کے ملک اور سکوٹ لینڈ کو فتح کیا۔ ۱۴۱۳ء میں فوت ہوا۔ اُس کے بعد اُس کا بیٹا ہنری پنجم بادشاہ ہوا۔ اُس کے عہد میں فرانس کا ملک

بگڑ گیا۔ اُس نے اُس پر چڑھائی کی۔ اور ملک فتح کر لیا۔ اور ۱۴۲۲ء میں فوت ہو گیا۔ اُس کے بعد اُس کا بیٹا ہنری ششم پادشاہ ہوا۔ چونکہ یہ اُس وقت نو مہینے کا تھا۔ اس لئے سلطنت کا کام پارلیمنٹ کے ہاتھ تھا۔ یہ بادشاہ نرم مزاج تھا۔ آخر کار کچھ خانگی اختلاف دستور کی وجہ سے پارلیمنٹ نے اُس کو معزول دیا۔ چھاپے کی کل اُس کے عہد میں ایجاد ہوئی۔ اُس کے عہد میں بھی لڑائیاں بدستور سابق ہوتی رہیں۔ اُس کی معزولی کے بعد ایک رئیس زادہ اڈورڈ چہارم تخت پر بیٹھا۔ اُس کے ساتھ لڑائی ہنگامہ ہوتا رہا۔ پھر ہنری معزول ششم بھی اُس کے مقابلہ میں اُٹھا۔ مگر اخیر شکست کھا کر قید ہو گیا۔ اور اُس پر بس نہ کی بلکہ قید خانے میں بڑی بے رحمی سے قتل کیا گیا۔ یہ بادشاہ بھی فرانس سے لڑتا رہا۔ اُس کے عہد میں چھاپے کے کام میں ترقی ہوئی۔ ڈاک کا انتظام پہلے اسی بادشاہ نے کیا ہے۔ یہ خوبصورت عیاش بادشاہ تھا۔ ۱۴۸۳ء بعارضہ مرض فوت ہو گیا۔ اُس کے بعد اُس کا بیٹا اڈورڈ پنجم تخت پر بیٹھا۔ یہ بادشاہ کل گیارہ ہفتے تخت پر رہا۔ پھر اُس کے چچا شوم نے اُس کو تخت سے اُتار کر قید کر دیا۔ اور پھر قتل کیا گیا۔ اور نیز اُس کے خواہاں رؤسا کو فنا کر دیا۔ اور پھر اطمینان سے تخت پر جو بیٹھا۔ مگر اس غاصب نے بھی اُس کے مخالفوں نے چین نہ لینے دیا۔ نہایت مشکل و رغم میں شب و روز بسر کرتا تھا۔ اور نیز ہنری ہفتم ایک رئیس زادہ ٹیوڈر جو اڈورڈ چہارم کا داماد تھا۔ وہ اُس پر فوج لیکر چڑھ آیا۔ اور آخر لڑائی کے بعد رچرڈ کو ۱۴۸۵ء میں قتل کر ڈالا۔ اُس کا تاج اپنے سر پر رکھ لیا۔ پس اُس سے ٹیوڈر کا خاندان شروع ہوا۔ اُس کے ساتھ بھی دقتیں پیش آئیں۔ مگر یہ ثابت قدم رہا۔ آخر

جب اُس نے اپنی دو تین لڑکیاں مخالف بادشاہوں کو دیں۔ تو فتنے فرو ہو گئے اور باہمی اتحاد ہو گیا۔ عارضہ مرض سے ۱۵۰۹ء میں مر گیا۔ اور اُس کے بعد اُس کا بیٹا ہنری ہشتم تخت پر بیٹھا۔ اُس کے عہد میں لڑائیاں رہیں۔ اُس کی چھ بیویاں تھیں۔ خود پسند آدمی تھا علم موسیقی کا ماہر تھا دین کی کی پرواہ نہیں کرتا تھا ۱۵۴۷ء میں مر گیا۔ اُس کے بعد اُس کا بیٹا ایڈورڈ ششم بادشاہ ہوا۔ چونکہ یہ بادشاہ دس برس کا تھا اس لئے سلطنت کا کام امراء درباریوں کے اولاد کے ہاتھ میں تھا۔ اس کے عہد میں بھی ملک میں لڑائیاں اور کچھ بغاوت رہی۔ سولہ برس کی عمر میں ایک مرض سے ۱۵۵۳ء میں مر گیا۔ اُس کے بعد لیڈی جین گری میری ٹیوڈر کی نواسی ایک امیر کی مہربانی سے ملکہ ہوئی۔ صاحب علم تھی۔ نو دن حکومت کے بعد تخت سے اُتار کر ٹوڈر میں بعد اپنے خاوند کے قید کی گئی۔ دربعد اُس کے ہنری ہشتم کی بیٹی ملکہ لیڈی تخت پر بیٹھی۔ اُس کے عہد میں لڑائیاں ہوئیں۔ مذہبی مخالفت بھی ہوئی۔ بعض پادری منبروں سے اتارے گئے۔ اور بعض آگ میں جلائے گئے اور جو ملکہ کے مذہب کے موافق تھے۔ اُنکی عزت زیادہ ہوئی۔ اُس نے ہسپانیہ کے بادشاہ سے شادی کی ۱۵۵۸ء میں مر گئی۔ اُس کے بعد اُس کی بہن سوتیلی الزبت جو ہنری ہشتم کی بیٹی تھی۔ ملکہ ہوئی یہ ملکہ قائم مزاج تھی رعایا کو خوش رکھتی تھی۔ ایک میری نام ملکہ دعوی دار تخت انگلستان ہوئی۔ مگر ناکام رہی ہندوستان میں اہل یورپ کی آمد و رفت اس کے عہد میں شروع ہوئی ہے اور اُس نے تاجروں کی کمپنی بنا کر ہند میں بھیجا۔ اور امریکہ کا پتہ بھی اُس کے عہد میں لگا ہے۔ فلسفہ جدید کی بنیاد پڑی۔ اور اخبار کا جاری ہونا بھی اُس کے عہد میں شروع ہوا ہے۔ ۱۵۳۶ء میں اہل وینشیا نے ترکوں سے جنگ کیا غرض کئی بادشاہوں

سے یہ ملکہ ہوشیار تھی۔ پینتالیس برس بادشاہت کر کے ۱۶۰۳ء میں فوت ہوئی۔ ہند
میں اکبر اُس وقت بادشاہ تھا۔ چونکہ ملکہ مذکورہ بالا لاولد تھی۔ اس لئے اُس کے بعد
جیمس سادس بن ملکہ میری جو ہنری ہشتم کی نسل سے تھا تخت پر بیٹھا! ور ۱۶۲۵ء میں
مرگیا۔ ہند میں اُس وقت جہانگیر بادشاہ تھا۔ اُس کے بعد اُس کا بیٹا چارلس اول بادشاہ
ہُوا۔ خانہ جنگی رہی امرا و پادریان بادشاہ کے بدخواہ تھے! ور سوداگر سلطنت
کے خیر خواہ بنے لڑائیاں ہوئیں آخر مجرم قرار دے کر ۱۶۴۹ء میں قتل کیا گیا۔ اور
انتظام جمہوری شروع ہُوا۔ مؤرخوں نے اُس کو مکار فریبی لکھا ہے۔ ہند میں اُس وقت
شاہجہان تخت نشین تھا۔ گیارہ برس تک ملک کے انتظام کے لئے محافظ دو تین
آدمی یکے بعد دیگرے ہوئے ۱۶۶۰ء میں بادشاہ مذکور کا بیٹا چارلس دوم تخت پر بیٹھا
اُس نے تخت پر بیٹھتے ہی باپ کے قاتلوں کو قتل کیا! ایک پوپ بادشاہ کا مخالف
ہوگیا۔ اُس کو قتل کیا۔ یہ بادشاہ بے عزت اوباش خوش دل تھا ۱۶۸۵ء میں مرگیا۔
چوں کہ لاولد تھا۔ اُس کے بعد اُس کا بھائی جیمس ثانی بادشاہ ہُوا جیمس چونکہ مذہب
رومن کیتھلک میں متعصب تھا بعض مخالفوں نے اُس کا مقابلہ کیا! ور اُس کے داماد
ولیم کو چڑھا لائے۔ جب جیمس نے دیکھا مجھ کو مقابلہ کی طاقت نہیں ۱۶۸۸ء میں
فرانس کو بھاگ گیا نالائق تھا۔ اُس وقت ہند میں اورنگزیب کا دور تھا اُس کے
بعد ولیم سوم بادشاہی تخت کا مالک ہُوا۔ سواد امادی کے خاندان سلطنت یعنی میری کی طرف سے بھی اُس کا رشتہ تھا
جیمس کے حمایتیوں نے لڑائیاں جھگڑے اُٹھائے ولیم کو امن ملا ۱۷۰۲ء میں گھوڑے سے گر مرگیا
لاولد تھا اس کے بعد جیمس کی دوسری لڑکی این ملکہ ہوئی ۱۷۱۴ء میں سکتے کی موت سے مرگئی اُسنے
علم کو ترقی دی۔ ہند میں یہ بادشاہ اورنگ جہان شاہ تھا لاولد مرگئی اُسکے بعد جارج اول بیٹا ملکہ الزبت کے نسل

ان سے تھا۔ تخت پر بیٹھا۔ اُس سے خاندان برنزوک کی سلطنت شروع ہوئی۔ لوگ
مخالف ہو گئے۔ مگر تباہ ہو گیا۔ جفاکش آدمی تھا۔ ۱۷۲۷ء میں مرگیا۔ ہند میں فرخ سیر
رفیع الدولہ رفیع الدرجات محمد شاہ تھے۔ اُس کے بعد اُس بیٹا جارج ثانی بادشاہ ہوا۔
۱۷۶۰ء میں مرگیا۔ ہند میں اُس وقت محمد شاہ عالم شاہ عالمگیر دوم یکے بعد دیگرے
بادشاہ تھے اُس کے بعد اُس کا پوتا جارج ثالث بادشاہ ہوا۔ اُس کے عہد میں فرانس
اور انگلستان کے جرنیلوں فرانس امریکہ وغیرہ سے نزاع رہی۔ ہندوستان میں انگریزوں کی ترقی
ہوتی رہی تھی ۱۸۲۰ء میں مرگیا اُس کے بعد اُس کا بیٹا جارج رابع بادشاہ ہوا اُس کے عہد میں فرانس
اور روس اور انگریز سلطنت عثمانیہ ٹرکی سے مخالف ہو گئے سلطنت عثمانی کے ہاتھ
سے یونان کا ملک نکل گیا۔ یہ بادشاہ ۱۸۳۰ء میں لاولد مرگیا۔ اُس کے بعد اُس کا بھائی ولیم
رابع بادشاہ ہوا۔ اُس نے بردہ فروشی کو بند کر دیا۔ جن لوگوں کے پاس غلام تھے اُن
کو عوض دے کر اُن غلاموں کو آزاد کر دیا۔ اس کے عہد میں ریل ایجاد ہوئی ۱۸۳۷ء
میں لاولد مرگیا۔ اُس کے بعد ۱۸۳۷ء اڈورڈ کنٹ کے ڈیوک کی لڑکی اُس کی بھتیجی
ملکہ وکٹوریہ انگلستان کی بادشاہ ہوئی ۱۸۴۰ء میں سیکسن کوبرگ اور گوتھا کے بادشاہ
البرٹ سے ملکہ کا نکاح ہوا۔ روس نے ترکوں کے ساتھ بحیرۂ اسود سے جا کر پاسٹوپول
وغیرہ میں جنگ کیا۔ آخر عہد نامہ پر جنگ کا خاتمہ ہوا اس جنگ میں انگریزوں اور فرانس نے
سلطان روم کو مدد دی۔ ملکہ وکٹوریہ کا ۱۹۰۰ء میں انتقال ہوا اُس کے بعد اُس کے
صاحبزادے اڈورڈ ہفتم جلوہ افروز مملکت ہوئے اُن کا ۶ مئی ۱۹۱۰ء میں انتقال ہوا
اُن کے بعد جناب پرنس جارج پنجم سریر آرائے مملکت ہوئے خدا پاک اُنکا سایہ عاطفت ہمیشہ

## سلطنت آسٹریلیا

اس کو نمسہ بھی کہتے ہیں یورپ کے مین وسط میں واقع ہے شمالی جانب

جانب اٹلی سے ملتی ہے۔ مشرقی جانب سلطان روم کی حد سے ملتی ہے اور غربی جانب
مملکت بویریا سے ملتی ہے۔ ۳۳سنہء میں سلطنت روم کے متعلق تھی۔ پھر اُمرائے اور امرا
اور سلاطین مختلف آکر قابض ہوتے رہے۔ حتےٰ کہ ۹۸۲ سنہء ایک خاندان گروہ مارغراف
کی سلطنت قائم ہوگئی۔ اور اس خاندان کی سلطنت ۱۱۳۶ سنہء تک رہی پھر گروہ ڈیوک
آسٹریا کی حکومت پر مامور ہوا۔ اور ۱۲۴۷ سنہء تک رہا۔ پھر خاندان آسٹریا ہاپسبرغ کا
شروع ہوا۔ اور ۱۴۰۲ سنہء تک اس کی حکومت رہی پھر گروہ آرخیڈیوک کی حکومت شروع
ہوئی۔ اور ۱۷۹۲ سنہء تک رہی۔ اُس وقت سے سلطنت شہنشاہی ہوگئی۔ اور شہنشاہ
فرنسوی تخت پر بیٹھا۔ چنانچہ اب تک یہ سلطنت اسی خاندان میں ہے۔

## سلطنت اٹلی کا

یہ بھی یورپ میں ایک قدیم مملکت ہے۔ عرصہ تیرہ سو برس پہلے حضرت عیسیٰ
کے اس ملک میں اس کی بعض قومیں اور کئی قومیں غیر ملکوں کی حکومت کرتی رہیں اور
سنہء سے پانسو ستاسی برس پہلے رومیوں نے اُس پر قبضہ کرلیا۔ انہوں نے اُس
کو ایسی عمدہ سلطنت بنایا۔ کہ دنیا میں کوئی اُس کا نظیر نہ تھا۔ حتیٰ کہ تیس برس قبل سنہء
کے رومیوں کے بادشاہ اکتاویس نے اپنا لقب ایمپرر رکھا یعنے سلطان اور شخصی سلطنت
بنالی اور اُس وقت سے ان سلاطین کا لقب قیصرہ پڑگیا۔ ۳۹۵ سنہء میں یہ سلطنت دو
حصوں پر منقسم ہوگئی۔ ایک شرقی اور ایک غربی حصہ کے دارالسلطنت کا شہر روما
رہا۔ اور شرقی کا شہر قسطنطنیہ مقرر ہوا۔ ۴۷۶ سنہء میں یہ جمہوری سلطنت ہوکر سلطنت
بابا یعنی پوپ کی سرداری میں قائم ہوگئی۔ اُس پر تغیر و تبدل ہوا۔ پوپ کمزور ا

تحت ہو گئے۔ اطراف سے سلاطین نے اُنپر حملے کئے۔ اٹلی کا حصہ دبالیا لیکن ۱۸۰۰ء
میں پوپ عزلیقو پولس سابع بھی تبعیت سے نکلکر مستقل حالت میں ہو گیا۔ پھر کچھ
عرصہ کے بعد یہ سلطنت جمہوری ہو گئی۔ مگر ماتحت پوپ ۱۸۰۹ء میں اس ملک کا
بہت سا حصہ فرانس نے دبالیا۔ اور پوپ کے پاس صرف ایک حصہ مشرقی جانب
کا رہ گیا۔ غرض اس ملک کے بادشاہ پوپ اور بعض خاندان رہتے ۱۸۰۲ء سے
لے کر ۱۸۵۹ء تک یہی خاندان بادشاہ رہتے۔ اور ۱۸۶۱ء سے لیکر آج تک
اٹلی کا بادشاہ ڈیلرامانویل سے ہے۔ اور پوپوں کو بھی کچھ ملتا ہے۔

# مُلکِ اسپین

سنہ سے پہلے یہ مملکت یونان کے تابع تھی۔ پھر ایک سو تیس برس ۱۳۰ء
سے پہلے رومیوں کے ماتحت ہو گئی۔ پھر اُس قوم پر ایک قوم جو فیرنقیوت
کہلاتے تھے۔ غالب ہو گئے اور ۱۷۰ء تک قابض رہتے۔ پھر اُس کو اہل اسلام
عرب نے فتح کر لیا۔ اور اُن کے زمانے میں اس سلطنت میں کمال استحکام ہو گیا
اور نہایت درجہ کی ترقی ہوئی۔ اور وسعت میں بڑھ گئی۔ حتیٰ کہ یورپ کی تمام سلطنتیں
اُس سے دبنے لگیں۔ اور علوم و فنون میں بڑی ترقی ہوئی۔ جیسے ہم پہلے مفصلاً بیان
کر آئے ہیں ۱۴۹۲ء تک اسلام کی سلطنت رہی پھر فرڈیننڈ نامی ایک عیسائی
بادشاہ اُس پر حاکم ہو گیا۔ اور ۱۷۰۰ء تک اُس کا خاندان اُس پر قابض رہا۔ پھر الیسڈر
فلپ خاس بادشاہ ملک فرانس کا اُس پر غالب ہو گیا۔ اور ۱۸۰۸ء تک یہ ملک
اُس کی اولاد میں رہا۔ پھر نپولین اول اُس پر قابض ہو گیا۔ پھر ۱۸۱۲ء تک اس کے

تابع رہا۔ پھر فلیپ خامس کی اولاد میں یہ سلطنت عود کر آگئی۔ اور اب تک خاندان وہاں اس پر حکمران ہے۔

**سلطنت سویڈن اور ناروے** یہ ملک پہلے چند چھوٹی چھوٹی ریاستوں میں منقسم تھا سنہ ء میں یہ سب دو سلطنتیں بن گئیں سنہ ۱۲ء میں ایک ملک ہو گیا سنہ ۱۳۸۹ء میں ان لوگوں نے ڈنمارک کی ... کو اپنا بادشاہ بنایا اُس وقت سلطنت میں ترقی بھی اچھی رہی سنہ ۱۸۱۳ء میں یہ ملک ... کے ماتحت ہو گیا۔

**مملکت ہالینڈ** یہ ملک بھی پہلے کئی ریاستوں میں تقسیم تھا۔ یہ ملک سنہ ۱۴۳۳ء میں ایک ہو گیا اور فرانس کے ساتھ شامل ہو گیا سنہ ۱۵۵۸ء میں بطور وراثت کے اسپین کے ساتھ مل گیا سنہ ۱۷۹۴ء میں فرانس اُس پر قابض ہو گیا۔ اب یہ سلطنت خاندان غیلوم اول کی حکمرانی میں ہے اور مستقبل ہو گئی ہے۔

**مملکت ڈنمارک** یہ بھی یورپ کی ایک سلطنت ہے سنہ ۹۳ء میں خاندان اسکولڈ بجنہ غالب ہو گیا۔ اور خاندان انگلستان کے بہت سے حصہ پر قابض ہو گیا تھا سنہ ۱۰۴۷ء میں خاندان مغلوب ہو گیا اور خاندان استرسیڈی غالب ہو گیا سنہ ۱۳۹۶ء تک رہا ۱۴۴۸ء میں لیسٹر کریستان اول تخت پر بیٹھا۔ اس وقت یہ سلطنت کریستین کے خاندان میں ہے۔

**سلطنت بوریا** یہ بھی یورپ کی قدیم سلطنت ہے اس سلطنت کے سلاطین

ڈیوک سے ملقب ہیں۔ آسٹریا و فرانس کے حدود سے ملی ہوئی ہے۔ یہاں صنعتیں کمال کو پہنچی ہوئی ہیں۔

**سلطنت بلجیم** یہ سلطنت یورپ کی فرانس کے قریب ہے کپڑا اور کاغذ وغیرہ کے بنانے میں اور چھاپنے میں یہ سلطنت نامور ہے

**سلطنت پرتگال** یہ بھی یورپ کی ایک مستقل اور بڑی ریاست ہے ۱۱۷ء میں اُس پر اہل اسلام غالب ہو گئے اور انہوں نے اُس کو بھی اپنی مملکت اندلس میں ملا لیا تھا۔ اور ۱۰۹۵ء تک اُن کے قبضے میں رہا۔ پھر ہنری بورعونی نے اُس کو اہل اسلام سے چھین لیا۔ اور اُس وقت یعنی ۱۸۹۲ء میں اُس کے قبضہ میں ہے لیکن ۱۹۱۰ء میں عوام نے غلبہ کر کے بادشاہ کو معزول کر کے پارلیمنٹ قائم کر لی۔

**سلطنت سولیس یعنی سوٹزرلینڈ** سن عیسوی کے اٹھاون برس پہلے یہ سلطنت روم کے تابع تھی پھر جرمن کے تابع ہو گئی پھر فرانس کے اور المانیہ کے قبضہ میں رہی ۱۸۱۵ء میں مستقل ریاست مانی گئی۔ یہاں تجارت کو بڑی ترقی ہے۔ اور یہ بائیس ریاستوں کی منقسم ہے

**مملکت پاپا یعنی پوپ** یہ کیتھلک مذہب کا سردار ہے۔ جو عیسا کی مذہب رکھتا ہے۔ اس پر اُس کی دینی حکومت ہے۔ خواہ وہ کیسا ہی ہوا۔ درحقیقت اُس کے ماتحت ہے۔ اُس پر اُس کی دینی بادشاہی ہے۔ اور ۱۷۵۰ء سے اُس کی ابتدا ہوتی ہے اور کئی سلطنتوں نے اُس کو زمین عطیہ میں دیں اور مفت میں خاصی مملکت بن گئی لیکن پوپ نستم

کلیمان کے وقت میں تمام یورش کی وجہ سے پوپ کے ہاتھ سے اُس کے اکثر ملک نکل گئے حتیٰ کہ ۱۸۶۰ء میں پوپ کے پاس بجز تھوڑے سے ملک کے کچھ نہ رہا۔ یعنی صرف اُس کے پاس شہر روما دارالسلطنت اور اطراف کے علاقہ رہ گئے۔

**سلطنت فورتمبرگ** یہ یورپ کی چھوٹی سی سلطنت ہے ابتداء ۱۸۵۹ء تک کونٹوں کے ماتحت تھی۔ پھر ابرار وادل کے خاندان میں شروع ہوئی اور اب تک اسی خاندان میں ہے۔

**ریاست باون کبیر** یہ ریاست ہمیشہ بڑی ریاستوں کے ماتحت رہی۔

**سلطنت یونان** اُس کا ذکر پہلے ہم مفصل لکھ چکے ہیں۔ اب یورپ کی سلطنتوں میں اس کا ذکر اسی قدر کافی ہے۔ کہ ۔۔۔ء میں یونانی رومیوں کی سلطنت شرقیہ کے تابع ہو گئے۔ پھر ۱۴۵۶ء سے ۱۵۷۳ء تک یہ ملک دولت عثمانیہ کے تابع ہو گیا۔ اور ۱۸۲۱ء تک انہیں کے قبضہ میں رہا۔ مگر اُس کے بعد یونانیوں نے فساد مچایا۔ جو برابر نو برس تک رہا جس کا آخر نتیجہ یہ ہُوا۔ کہ وہ سلطنت عثمانیہ کی حکومت سے نکل کر یورپ کی اور سلطنتوں کی برکت سے خود ایک مستقل سلطنت بن گئی بعد ازاں انہوں نے ۱۸۳۱ء میں شاہ بویریا کے بیٹے اوتون کو اپنا بادشاہ بنایا۔ ۱۸۶۲ء میں وہاں پھر ایک شورش ہوئی۔ جس کا آخر نتیجہ یہ ہُوا۔ کہ مجلس وکلا نے اس پادشاہ کو معزول کر کے شاہ ڈنمارک کے چھوٹے بیٹے کو اس شرط سے اپنا بادشاہ بنایا کہ سب جزیرے انگریزوں کے جو یونان کے لئے ہوئے ہیں وہ پھر یونان کے متعلق کئے جاویں چنانچہ ۱۸۶۴ء میں وہ سب جزیرے یونان میں شامل کئے گئے۔ اس بادشاہ کا نام

راجپوتانہ ثالث تھا۔ اور یونان اب تک اسی کے خاندان میں ہے! اور یونان کے شرقی جزیرے اب تک دولت عثمانیہ کے قبضہ میں ہیں۔ اور یہ ملک ۱۴ ریاستوں میں منقسم ہے۔

**امریکہ** پہلے زمانے میں زمین صرف تین حصے خیال کی جاتی تھی الیشیا۔ یورپ اور افریقہ مگر ۸۹۰ھ مطابق ۱۴۸۹ء کپتان کرسٹوفر کولمبس نے جو جینوہ کا رہنے والا اور اسپین کی ~~میں~~ سلطنت ملازم تھا اُس نے امریکہ کے ایک حصہ کو دریافت کیا۔ پھر اُس کے بعد اور لوگوں کے ذریعہ سے تمام امریکہ معلوم ہوگئی اور چوتھائی حصہ دنیا کا معلوم ہوگیا۔ اُس میں بڑے بڑے پرانے شہر ہیں۔ ۱۸ سلطنتیں اُس میں مستقل ہیں۔ اور باقی ملک اُس کا یورپ کی سلطنتوں سے علاقہ رکھتا ہے

## ذکر سلاطین اسلام ہندوستان بعد ظہور اسلام!

حضرت مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ہند میں راجہ بھوج اوجین میں تخت نشین تھا! ور دہلی میں راجہ اننگپال حکمران تھا۔ ۱۳ھ ہجری میں حضرت عمرؓ کے ارشاد سے حضرت مغیرہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ صحابی سندھ تک آئے اور اس ملک کو فتح کر کے واپس گئے اور ۱۵ھ میں حضرت عمر کے عہد میں حضرت ابوالعاصؓ عامل بین نے بمبئی کے قریب مقام تھانہ تک لشکر کشی کی۔ اور فتح پائی۔ اور لوٹ غنیمت کا مال لے کر واپس چلے گئے ۴۵ھ میں حضرت معاویہ کے عہد میں مہلب بن ابی صفرہ ملتان تک پہنچے اور بہت سے ہند وقید کر کے لے گئے ۷۷ھ میں حضرت عبدالرحمن بن اشعث نے عبدالملک کے عہد میں کابل کو فتح کیا! ور ہند کی طرف متوجہ ہوئے ۹۳ھ میں محمد بن قاسم ثقفی حجاج

بن یوسف کی طرف سے ہند میں آیا۔ اور ہندوستان سندھ کے بہت سے شہروں اردبیل
اور حیدرآباد اور بھکر وغیرہ کو فتح کیا۔ محمد بن قاسم کی گو اُس وقت ۱۷ برس کی عمر تھی مگر کمال
عقیل اور مدبر و شجاع تھا جو راجہ جزیہ دینا قبول کرتا تھا اُس کا ملک بدستور رہنے
دیتا تھا۔ اور جو انکار کرتا تھا اُس کا نام و نشان مٹا دیتا تھا۔ اسی طرح ہند کو فتح
ہوا قنوج تک پہنچا اور چاپور کو فتح کر کے خلیفہ کے حکم سے واپس چلا گیا۔ راستے میں
فوت ہو گیا۔ اور اُس کی جگہ تمیم انصاری حاکم ہو کر آیا۔ ۳۶ برس تک بلاد مفتوحہ پر قابض
رہا پھر اُس کی اولاد قابض رہی اور ہمیشہ خلافت بنی امیہ و خلفاء عباسیہ میں مجاہدوں اور
غازیوں کے حملے اُس ملک میں رہے اور ۱۰۷ھ میں ہشام بن عبدالملک کے عہد میں
قشیری نے خراسان غورستان و ملک نیمروز و کابل پر فتح پائی۔ جب خلافت عباسیہ
میں ضعف آ گیا۔ تو ایک شخص الپتگین نام جو خاندان سامانی کے ایک بادشاہ کا ترکی غلام
تھا اپنی ہوشیاری سے ترقی کرتا کرتا۔ خراسان۔ غزنی۔ و کابل و قندہار پر متصرف ہو
جب اُس بادشاہ سامانی کا انتقال ہو گیا۔ تو پھر اُس ملک پر مستقل بادشاہ بن بیٹھا جب
یہ مر گیا۔ تو اُس کا بیٹا اسحٰق نام تخت پر بیٹھا۔ دو برس کے بعد وہ بھی فوت ہو گیا اُس کے
بعد ناصر الدین سبکتگین تخت پر بیٹھا۔ یہ شخص شاہ فارس یزدجرد کی اولاد سے تھا۔ خو
غسنہ پھرتا تھا۔ الپتگین کے پاس ایک سردار کے ذریعہ سے پہنچ گیا۔ الپتگین نے اُس کو
ہونہار دیکھ کر خرید لیا۔ اور سپہ سالاری کے مرتبہ تک پہنچایا۔ الپتگین کے بیٹے اسحاق
کے بعد یہ تخت کا مالک ہو گیا۔ اس بادشاہ نے کئی دفعہ غزنی سے آ کر ہند پر چڑھائی
کی۔ ہند کے راجہ جے پال سے لڑائیاں ہوئیں۔ ۳۷۱ھ میں بھی ہندوستان پر چڑھائی
کیا راجہ جے پال اور جو جو راجے اس کی مدد کو دہلی قنوج و اجمیر وغیرہ سے اکٹھے ہو

تھے سب کو شکست دی اور اکثر بلاد ہند فتح کر لئے۔ جا بجا مسجدیں بنوائیں۔ اور اسلام کو رواج دیا۔ اور ہندوستان میں اپنا سکہ جاری کیا۔ اور عید اور جمعہ میں اُس کے نام کا خطبہ پڑھا گیا۔ اور بہت سے تمام مال و متاع غنیمت لے کر غزنی کو واپس تشریف لے گیا۔ اُس کی وفات کے بعد غزنی کے تخت پر اُس کے بیٹے سلطان محمود نے جلوس فرمایا۔ چونکہ یہ بادشاہ بہت لائق اور غازی تھا۔ خلیفہ عباسی نے اُس کو ایک بہت بڑا قیمتی خلعت بھیجا اور امین الملک یمین الدولہ کا خطاب دیا۔ اور سلطان محمود نے عہد کیا کہ میں انشاء اللہ تعالٰے ہند پر ہر سال حملہ کروں گا۔ اور یہ جہاد اللہ کے واسطے کروں گا۔ چنانچہ سلطان محمود نے ہندوستان پر سترہ حملے کئے مگر مشہور بارہ حملے ہیں۔ پہلا حملہ ۳۹۱ھ میں راجہ جے پال والی لاہور پر ہُوا اور راجہ کو شکست دیکر غزنی واپس چلا گیا۔ راجہ مذکور اسی افسوس میں مر گیا۔ اور اُس کے بعد اُس کا بیٹا راجہ انند پال تخت پر بیٹھا۔ سلطنت غزنی کا باج گزار رہا۔ دوسرا حملہ راجہ بہرہ پر ہُوا۔ تیسرا حملہ ابو الفتح لودھی صوبہ ملتان پر کیا۔ اور اُس کو مطیع بنایا۔ چوتھا حملہ لاہور کے راجہ انند پال پر کیا۔ اُس وقت اُس کے ساتھ تمام راجے اجین گوالیار کالنجر دہلی اجمیر وغیرہ شریک اور معاون تھے۔ اور تمام ہند و عورتیں حتی الوسع لڑائی میں مدد دیتے تھے اور محمود کو چاروں طرف گھیر لیا تھا۔ اور محمود کا اس دفعہ بہت کچھ نقصان بھی ہُوا مگر تاہم اُس بہادر بادشاہ کی بہادری میں ذرہ فرق نہ آیا۔ اور اٹک کے نزدیک محمود نے راجہ مذکور کو شکست فاش دی۔ اور لوٹ لاٹ کر غزنی کو واپس چلا گیا۔

پانچواں حملہ ابو الفتح مذکور صوبہ ملتان پر دوبارہ کیا۔ اور اُس کو قید کر کے غزنی لے گیا۔ گو ابو الفتح مسلمان تھا۔ مگر چونکہ راجاؤں کے ساتھ مل جاتا تھا اس لئے

محمود نے اُس پر حملے کئے۔ چھٹا حملہ ہنیر پر کیا۔ یہاں کے تیرتھ کو لوٹا اور بے شمار ہندؤں کو پکڑ کر غزنی لے گیا۔ ساتواں حملہ کشمیر پر کیا۔ مگر سردی کا موسم تھا سلطان کے بہت سے آدمی اُس میں ہلاک ہوئے آٹھواں حملہ قنوج کے راجہ ادہراج پر کیا۔ ایک لاکھ بیس ہزار فوج ساتھ تھی راجہ مذکور نے سلطان کی کو دفرد دیکھ کر بغیر لڑائی کے اطاعت کر لی۔ محمود اس سے بہت خوش ہوا اور تین دن اقامت کے قنوج سے واپس ہو کر متھرا پر آیا اور اُس کو فتح کیا۔ متھرا چونکہ کرشن چندر کی ولادت کی جگہ ہے اس لئے ہندو اُس کو اپنا بڑا تیرتھ جانتے ہیں اس لئے یہاں بڑی دولت تھی اُس کو محمود کی سپاہ بیس دن لوٹتی رہی اور محمود بہت ہندو کو قید کر کے غزنی کو لے گیا اور غزنی میں اُن کی ایسی ارزانی ہوئی کہ دو دو روپیہ پر ہندو غلام بکا نواں حملہ راجہ کالنجر پر ہوا اُس کو اور اُس کے معاون راجہ جے پال دوم والئے لاہور کو شکست دی۔ اور لاہور میں اپنا دخل کر کے اپنا نائب بٹھا گیا۔ دسواں حملہ پھر کشمیر پر ہوا مگر اس دفعہ سلطان کامیاب نہ ہوا۔ گیارہواں حملہ گوالیار اور کالنجر کے راجاؤں پر کیا۔ یہ راجے بھی سلطان محمود کے مطیع و منقاد ہو گئے اور سلطان کے ہاتھ بہت سے جواہرات اور ہاتھی غنیمت میں آئے بارہواں حملہ جو آخری حملہ تھا ۱۰۲۴ء میں سومنات پر کیا یہ مشہور و معروف مندر اور تیرتھ ہنود کا ہے اس لئے اس کی حفاظت کے لئے تمام راجے جمع ہو گئے۔ مگر سلطان محمود کی سپاہ کے آگے اُن کی کچھ پیش نہ چلی۔ تیسری لڑائی میں تمام کو شکست فاش دی اور بے انتہا دولت اور غنیمت حاصل کی۔ سومنات کے پوجاریوں نے کروڑوں اشرفیاں سلطان محمود کی خدمت میں پیش کر کے عرض کی کہ آپ سومنات کی مورت کو نہ

توڑیں۔ اور اُس کے عوض میں یہ اشرفیاں قبول فرماویں۔ سلطان نے اُن کی اس التجا کی طرف توجہ نہ کی۔ اور فرمایا میں قیامت کے دن اپنا نام بت فروش رکھوانا نہیں چاہتا۔ بلکہ بت شکن چاہتا ہوں۔ جب سلطان نے اس بت کو اپنے ہاتھ سے توڑا۔ تو اُس میں سے اس کثرت سے جواہرات نکلے۔ کہ پوجاریوں کی اشرفیوں کی قیمت سے کئی حصہ زیادہ تھے۔ جو شخص دین کے واسطے دنیا کو چھوڑتا ہے دنیا اُس کے پیچھے خواہ مخواہ دوڑتی ہے۔ سلطان محمود نے چونتیس برس حکومت کی سلطان محمود کے بعد ملک پنجاب ایکسو چالیس برس تک اُس کی اولاد کے قبضہ میں رہا۔ پھر اُس کے نبیرہ سلطان ابوسعید نے دو دفعہ ہند پر چڑھائی کی۔ اور ابوسعید کے بھائی بہرام شاہ نے بھی چند شہر ہند کے لے لئے تھے بہرام کے بعد پھر اُس کا بیٹا خسرو شاہ ہند میں آیا۔ اور اُس نے لاہور لے لیا اور آخر عمر تک پنجاب میں حکمران رہا۔ اور اُس پر سلطنت غزنیہ ختم ہو گئی۔ سلطان ناصرالدین سبکتگین سے خسرو شاہ تک دوسو ستر سال تک اُن کی سلطنت رہی اور اُس خاندان سے سات بادشاہ ہوئے۔ بعد ازاں غور کے بادشاہوں نے خاندان غزنی کو مغلوب کر لیا۔ اس خاندان غوریہ سے شہاب الدین غوری نے خسرو شاہ سے غزنی چھین لیا۔ جب شہاب الدین بادشاہ نے غزنی کا بندوبست کر لیا۔ تو اُس نے ہندوستان لینے کا ارادہ کیا۔ اول تو ملتان کو آکر فتح کیا دوسرے سال راجہ انہلواڑہ پر چڑھائی کی۔ پھر لاہور میں آکر بادشاہ خسرو شاہ مذکور سے لاہور بھی چھین لیا۔ اور خسرو شاہ کو قید کر لیا۔ پھر لاہور سے ستلج اُتر کر قلعہ سرہند کو فتح کیا۔ پھر دہلی اور اجمیر کے راجہ رائے پتھورا ئے سے جا مقابل ہوا۔ یہ راجہ بھی بڑی کر و فر

سے اپنی اور اپنے مددگاروں کی فوج کے ساتھ نکلا۔ مقام تھانیسر کے قریب موضع
ترا دڑی کے پاس ایک سخت لڑائی ہوئی۔ سلطان محمد غوری نے پہلے ایک سردار
گوبند رائے نامی کے ہاتھی حملہ کیا۔ اور اُس کو ایک ایسا بھالا مارا کہ اُس کے دو
دانت ٹوٹ کر حلق میں جا لگے۔ پھر گوبند نے بھی حملہ کیا۔ سلطان کے بازو پر سخت
زخم پہنچا۔ سلطان زخم کھا کر گھوڑے کی باگ موڑ کر ایک طرف چلا گیا۔ یہ واقعہ دیکھ
کر سلطان کی سپاہ کے پاؤں اکھڑ گئے۔ اور راجہ مذکور کی فتح ہوئی اور سلطان
شہاب الدین غوری اپنے وطن غزنی کو واپس چلا گیا۔ دوسرے سال فوج
کو چست و چالاک کر کے ایک لاکھ بیس ہزار سوار جرار اور چالیس ہزار سوار جو
زرہ پوش تھے اُن کو ہمراہ لے کر پھر دہلی کی طرف متوجہ ہوا۔ اور ادھر سے بھی
لاکھوں راجپوت سورمے اُس کے مقابلے کو نکلے۔ تھانیسر کے میدان میں ایک
بڑا بھاری مقابلہ ہوا۔ اور دونوں فریق دل کھول کر لڑے خاص کر ہندو۔ مگر
سلطان شہاب الدین بہادر کے سامنے راجاؤں اور اُن کی سپاہ کی کچھ پیش نہ گئی
میدان مسلمانوں کے ہاتھ رہا۔ سردار رائے گوبند کو سلطان نے خود قتل کیا۔ سابق
زخم کا کافی عوض لیا۔ اور راجہ رائے پتھورا کو قید کر کے قتل کیا۔ اور سلطنت اسلام مستحکم
ہو گئی۔ یہ واقعہ ۵۸۸ھ میں ہوا تھا اور ۵۹۱ھ میں راجہ جے چند والی قنوج کو شکست
دی۔ سلطان شہاب الدین غوری نے ہندوستان پر نو حملے کئے۔ نویں حملے
میں ہندوستان کی حکومت پر کامل طور پر متصرف ہو گیا۔ اور اپنے ایک تمام
مصاحب کو جس کا نام قطب الدین ایبک تھا اور اس کا غلام تھا۔ ہندوستان
نائب بنا کر کے غزنی چلا گیا۔ قطب الدین نے بہ نسبت سابق اور ملک بڑھایا۔ وہ

کے تخت پر بیٹھا۔ اور دہلی کو دارالسلطنت قرار دیا۔ شہاب الدین نے ہندوستان
پر ۱۵ برس حکمرانی کی۔ جب شہاب الدین غزنی میں جاکر ۶۰۲ھ میں فوت ہوگیا۔
تو قطب الدین ہندوستان کا مستقل بادشاہ بن گیا۔ اور چونکہ یہ غلام تھا۔ اس
لئے یہ خاندان غلاموں کے نام سے مشہور ہوا۔ یہ شخص سخاوت میں اور فیاضی میں
حاتم تھا۔ یہاں تک کہ لوگ اس کو لکھ داتا کہتے تھے! ور سپاہ گری میں بے مثل
آدمی تھا۔ ۶۰۷ھ میں لاہور میں گھوڑے سے گر کر فوت ہوگیا۔ اس کے بعد اسکا
بیٹا آرام شاہ تخت لاہور پر بیٹھ گیا۔ ایک سال حکومت کی اس کے بعد قطب الدین
کا زرخرید غلام داماد شمس الدین التمش نام آرام شاہ کو قتل کرکے آپ تخت پر بیٹھ گیا
یہ اس خاندان میں بڑا قوی بادشاہ ہوا ہے۔ اس نے سندھ کے بادشاہ کو بھی اپنا
مطیع بنالیا۔ اور سردار خلجی بادشاہ بنگالہ کو جو محمد بختیار خلجی کے تخت پر بیٹھا تھا مطیع کرلیا تھا
غرض تمام ہندوستان تمام مسلمان صوبوں پر اس کی حکومت تھی۔ اور ہندو کی
حکومت منقطع ہوگئی۔ اور جو جو کہیں رہے تھے وہ سب مطیع بن گئے تھے۔ مالوہ پر
بھی چڑھائی کی وہاں بھی فتح پائی چھبیس برس حکومت کر کے فوت ہوا۔ اسکے
بعد اس کا بیٹا سلطان رکن الدین تخت پر بیٹھا۔ نو ماہ ۸ یوم حکومت کی۔ پھر اس
کی بیٹی رضیہ نام سلطان بیگم اپنے بھائی رکن الدین کو تخت سے اتار کر مردانہ لباس پہن
کر تخت پر بیٹھ گئی۔ یہ سلیقہ اور باہمت عورت تھی اور سلطان کے لقب سے مشہور
تھی۔ مگر آخر میں غلام حبشی کی زیادہ خاطر کرنے لگی۔ اس لئے امراء اس سے ناراض
ہوگئے۔ آخرکار اس کو معزول کر کے ۶۳۴ھ میں قتل کر ڈالا۔ ۳ سال چھ ماہ حکومت
کی۔ اس کے بعد اس کے بھائی رکن الدین کا بیٹا بہرام شاہ معز الدین تخت پر بیٹھا

سنہ ۷۳۹ھ میں مقتول ہوا۔ دو سال و ایک ماہ حکومت کی۔ اُس کے بعد علاؤالدین
مسعود شاہ بن شمس الدین تخت پر بیٹھا سنہ ۶۴۴ ہجری میں فوت ہوا۔ ہم سلا
کچھ ماہ سلطنت کی۔ اُس کے بعد اُس کا بھائی ناصر الدین محمد شاہ بادشاہ ہو
۷ برس حکومت کی۔ چونکہ یہ لاولد مرا۔ اس لئے اُس کا وزیر غیاث الدین بلبن جو التمش
کا غلام اور داماد بھی تھا سنہ ۶۶۱ھ میں تخت نشین ہوا۔ اور اکیس برس حکومت کی بادشا
بڑا ہیبت آدمی تھا سپاہ کو چست و چالاک رکھتا تھا۔ بنگالہ میں سردار طغرل خا
سرکش ہوگیا۔ اُس کو سیدھا کر کے قتل کیا۔ اور اُس کی جگہ اپنے بیٹے بغرا خاں کو
مقرر کر دیا۔ نظام الدینؒ اولیا اور امیر خسرو اور شیخ سعدیؒ اُس کے عہد میں ہو
ہیں۔ جب غیاث الدین مر گیا۔ تخت کا مالک اُس کا پوتا بغرا خاں کا بیٹا
معز الدین کیقباد سنہ ۶۵۸ھ میں بادشاہ ہوا۔ اُس کے اور اُس کے باپ بغرا خاں کے درمیا
وزیر نظام الدین نام نے عداوت ڈلوا دی جسکا نتیجہ یہ ہوا کہ دو نو طرف سے
لشکر کشی ہوئی۔ مگر آخر نزاع فرو ہو گئی کہ بغرا خاں اپنے بیٹے کیقباد کا مطیع ہو
اور وزیر کو بادشاہ کے خاصوں کی معرفت زہر دے کر مار ڈالا۔ اور جلال الدین فی
خلجی سامانا کے حاکم کو اُس کا وزیر کر دیا۔ مگر وزیر جلال الدین وفادار نہ نکلا اُسنے کیقبا
جنگ کر کے قتل کر ڈالا۔ پانچ برس حکومت کی۔ اُس وقت غلامان کی حکومت
سنہ ۶۸۹ھ میں ختم ہوئی ایک سو اکتیس برس اُن کی حکومت رہی اُن کے بعد
خاندان خلجی شروع ہوا۔ یہ لوگ سلاطین دہلی کے مددگار تھے افغانستان کے
رہنے سہنے سے پٹھان کہلاتے ہیں جلال الدین فیروز پہلے وزیر بنا جیسے او
مذکور ہوا۔ پھر بادشاہ کو قتل کر کے دہلی میں تمام ہند کا خود بادشاہ بن بیٹھا

نے دکن کے علاقہ پر فتح پائی اور اُس کو دہلی کے ساتھ شامل کر دیا۔ سات سال
مت کی اُس کے بعد اُس کا بھتیجا داماد علاؤالدین ۶۹۵ھ میں اُس کو قتل کر کے
ت دہلی پر بیٹھ گیا۔ اُس نے ۶۹۷ھ میں گجرات کو فتح کیا ۷۰۳ھ میں قلعہ چتوڑ گڑھ
یواڑ کا پایہ تخت تھا فتح کیا چوبیس سال حکومت کی اُس کے بعد اُس کا بیٹا
ہاب الدین تخت پر بیٹھا۔ یہ ہفت سال کا تھا کہ اُس نے غلام کافور نے
ت پر بٹھایا اور اُس کے بڑے بھائی سلطان قطب الدین کو قید کر دیا۔ سلطان
ب الدین مبارک بن علاؤالدین خلجی نے قید خانہ سے رہائی پا کر کافور کو قتل
پھر بھائی کو مکحول و معزول کر کے ۷۱۷ھ میں خود تخت پر بیٹھ گیا۔ چار ماہ
برس حکومت کی۔ ناصرالدین خسرو شاہ غلام اُس کا معشوق تھا اصل میں یہ خسرو ہندو
ا پھر مسلمان ہو گیا۔ اس سے نالائق حرکت ہوئی کہ بادشاہ مذکور اور اُسکے
اندان کو غارت کر کے ۷۲۱ھ میں تخت دہلی پر بیٹھ گیا۔ ہندو مسلمان
ب اُس سے بیزار تھے اس لئے ایک سردار غازی بیگ تغلق نام نے اُس کو
یدان جنگ میں شکست دے کر قتل کر دیا۔ اور اڑھائی ماہ غیاث الدین تغلق
ذکور تخت دہلی کا مالک بن گیا۔ پس خسرو پر خاندان خلجی شاہان دہلی کا خاتمہ ہوا۔
تیس برس اُن کی حکومت رہی پھر خاندان تغلق شروع ہوا اُن میں اول بادشاہ
غیاث الدین تغلق تھے۔ ۴ سال دو ماہ سلطنت کی ۷۲۵ھ میں اس پر سقف
گر پڑی مر گیا۔ اُس کے بعد اُس کا بیٹا سلطان محمد تغلق تخت پر بیٹھا اُس کے
عہد میں دکن کا بہت سا ملک اُس کی سلطنت سے علیحدہ ہو گیا۔ ایک بہمنی
خاندان کی حکومت ہو گئی ۷۴۳ھ میں نگر کوٹ کو فتح کیا ۷۵۱ھ میں عمارت

ہزار دستون و قلعہ خرّم آباد کو تعمیر کیا۔ تین لاکھ اور پانچ ہزار سوار ملازم رکھے
میں فوت ہوا۔ ستائیس برس حکمرانی کی۔ اس کے بعد اُس کا برادر سلطان
شاہ تغلق تخت پر بیٹھا۔ اس کے عہد بنگالے میں ایک خاندان افغانی
اُس وقت اس کی عمر پچاس برس کی تھی۔ اُس نے بہت سی عمارات بنوائیں
سال نو ماہ حکومت کی ۷۹۰ھ میں نوے برس کی عمر میں وفات پائی۔ اُس
بعد فیروز شاہ کا پوتا غیاث الدین بن فتح خان بادشاہ ہوا۔ چار سال دو
کی پھر مقتول ہوا۔ اُس کے بعد ابوبکر بن خضر خان بن فیروز تخت پر بیٹھا
سال نو ماہ حکومت کی پھر چچا کے ہاتھ سے مقتول ہوا۔ اُس کے بعد فیروز
کا بیٹا ناصر الدین محمد شاہ مذکور لودھی دہلی کے تخت پر بیٹھا تین سال
ماہ حکمرانی کی ۷۹۶ھ میں فوت ہوا۔ اُس کے بعد اُس کا بیٹا سلطان ہمایوں
ثانی تخت پر بیٹھا۔ پینتالیس دن حکومت کر کے فوت ہو گیا۔ اُس کے بعد
بھائی سلطان ناصر الدین محمود ۷۹۵ھ میں تخت پر بیٹھا۔ اُس وقت اُس کی
دس سال کی تھی۔ اُس کے عہد میں جونپور گجرات اور مالوہ میں مسلمانوں کی
ریاستیں قائم ہو گئیں۔ اس وقت بڑا حادثہ اس خاندان پر یہ ہوا۔ کہ امیر تیمور
شروع ہو گئی۔ تیمور درمیانی ملک طے کر کے دہلی کے قریب پہنچا تو
فصیل کے قریب محمود نے اُس کا مقابلہ کیا۔ مگر شکست فاش کھائی۔ اور
کی طرف بھاگ گیا۔ تیمور مظفر ہو کر دہلی میں داخل ہوا۔ اور رعایا کو امن دیا۔ مگر
میں تھوڑا سا فساد شروع ہو گیا۔ تیمور نے قتل عام کا حکم دیا۔ اُس کی فوج
قتل کرتی اور لوٹتی رہی۔ پھر جو لوگ بچ رہے انہیں سے ہزاروں کو غلام کر

اپنے ساتھ لے گئے! در پھر تیمور ہند سے واپس چلا گیا۔ ایک ایک سپاہی کے حصہ میں ڈیڑھ ڈیڑھ سو غلام آیا۔ اور لوٹ کے مال و اسباب کا تو کچھ حد و حساب ہی نہ تھا۔ خاندان تغلق کی حکومت قریباً سو برس رہی۔ مگر سلطنت میں دن بدن ضعف بڑھتا گیا! در کئی مستقل ریاستیں ہو کر علیحدہ ہو گئیں۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ اس خاندان کے لوگ بہادر اور شجاع نہیں تھے۔ جب تیمور واپس آیا تو اُس کے بعد دہلی کے تخت پر نصرت شاہ بن فتح خاں جو ناصر الدین محمود سے لڑتا جھگڑتا رہتا تھا سنہ ۸۰۱ھ میں متصرف ہو گیا۔ ۱۱ ماہ سلطنت کی۔ پھر اقبال سے شکست کھا کر میوات کو بھاگ گیا۔ وہاں فوت ہُوا۔ پھر اقبال خاں بن مظفر خاں بن فیروز شاہ ۸۰۲ھ میں تخت پر بیٹھا۔ ۶ سال حکومت کی۔ خضر خاں حاکم ملتان نے لڑائی میں ۸۰۸ھ ہجری میں اُس کو قتل کیا۔ اب ناصر الدین محمود شاہ گجرات و قنوج سے آکر پھر دہلی کے تخت پر بیٹھ گیا! در ۸۱۵ھ میں فوت ہُوا۔ اُس کے بعد دولت خاں بن محمود شاہ مذکور تخت پر بیٹھا ایک سال تین ماہ کی حکومت کی ۸۱۷ھ میں اُس کو خضر خاں حاکم ملتان نے شکست دے کر قید کر لیا۔ اور اُس سے تخت چھین لیا! ور قلعہ فیروز آباد میں اُس کو قید کر دیا! ور قید میں ہی فوت ہُوا ۔

# یہاں سے خاندان سادات خضر خان شروع ہُوا

خاندان سادات سے دہلی کا پہلا بادشاہ سید خضر خان ہُوا ہے۔ سلطان سید خضر خان بن ملک سلیمان قوم سادات فیروز شاہ سلطان دہلی کی طرف سے ملتان کا حاکم تھا۔ جب امیر تیمور دہلی فتح کر کے واپس ہُوا تو وہ بھی اپنی طرف سے سید

خضر خان کو ملتان میں اپنا نائب کر گیا تھا۔ یہ دولت خان کو مغلوب کر کے ۸۱۷ھ میں تخت دہلی پر بیٹھ گیا۔ اور ظاہر کیا کہ میں امیر تیمور کی طرف سے نائب ہوں۔ اور کچھ عرصہ کے بعد مستقل ہو گیا۔ سات سال دو مہینے حکومت کی ۸۲۴ھ میں فوت ہوا۔ اس کے بعد اس کا بیٹا معز الدین ابو الفتح سلطان مبارک شاہ تخت پر بیٹھا سترہ سال تین ماہ حکومت کی امراء نے اس کو قتل کر کے اس کے برادر زادہ سلطان محمد شاہ بن فرید خان بن خضر خان کو تخت دہلی پر بٹھا دیا۔ بارہ برس دو ماہ حکومت کی ۸۴۹ھ میں فوت ہوا۔ اس کے بعد اس کا بیٹا سید سلطان علاؤ الدین بادشاہ ہوا۔ سات سال دو مہینے حکومت کی یہ اس خاندان کا اخیری بادشاہ اور بڑا سست تھا بہلول لودھی سے جو اس کے نائبوں سے تھا۔ شکست کھا کر بدایون کو بھاگ گیا۔ اور وہیں رہا۔ اور وہیں ۸۸۳ھ میں فوت ہوا۔ اس خاندان کی حکومت دہلی کے قریب قریب رہی۔ اُن کی سلطنت ۸۱۵ھ میں شروع ہوئی اور ۸۵۵ھ میں ختم ہوئی۔

## خاندان لودھی

اس خاندان کا پہلا بادشاہ سلطان بہلول لودھی ہے یہ شخص زبردست افغان بادشاہ مذکور دہلی کی طرف سے ملتان کا حاکم تھا اس نے علاؤ الدین مذکور کو اور اس کے وزیر حسام خان کو شکست دے کر سلطنت چھین لی۔ اور دہلی کے تخت کا مالک ہو گیا۔ اور بااقبال بادشاہ ہوا۔ اور اڑتیس سال دو ماہ حکومت کی ۸۹۴ھ میں فوت ہوا۔ اس کے بعد اس کا بیٹا سلطان علاؤ الدین سکندر شاہ لودھی بادشاہ ہوا۔ بڑا دیندار بادشاہ تھا شاہ جونپور سے بائیس برس لڑ کر آخر فتحیاب ہو کر اُن کے ملک کو دہلی کی حکومت میں

ن کر دیا۔ اور صوبہ بہار اور کل شمالی ہند پر اپنا تسلط جمالیا۔ صرف ایک بنگالے کا علاقہ
سے خارج رہا۔ ورنہ تمام ہند کا ملک اُس کے قبضہ میں آگیا۔ اور بجائے دہلی کے آگرہ
ارالسلطنت بنالیا اور شاہجہان کے وقت تک آگرہ ہی دارالسلطنت رہا۔ اکیس
کچھ مہینے سلطنت کی بسنہ ۹۱۵ھ میں فوت ہُوا۔ اُس کے بعد اُس کا بیٹا سلطان ابراہیم
سنہ ۹۱۵ھ میں تخت پر بیٹھا۔ مگر اُس نے رعایا پر ظلم شروع کر دیا اور امراء سے
ڑلی۔ اس لئے دن بدن سلطنت میں تنزل ہوتا گیا۔ اور بعض امراء کی سازش سے
ں سے امیر ظہیر الدین بابر جو امیر تیمور کی چھٹی پشت سے تھا۔ ہند پر چڑھ آیا پہلے
سنہ ۹۲ھ میں لاہور کو فتح کیا اور سنہ ۹۳۳ھ میں پانی پت کے میدان میں ایک بڑی
ئی کے بعد ابراہیم لودھی کو شکست دی۔ سلطان ابراہیم نے سات سال کچھ مہینے
لطنت کی اور امیر بابر کے مقابلے سے جنگ مذکور میں مقتول ہُوا۔ یہ سلاطین افغانیہ جو
ہاب الدین محمد غوری کے وقت سے چلے آتے تھے۔ اب اُن کا سلطان ابراہیم
خاتمہ ہُوا اور سلاطین مغلیہ کا عہد شروع ہُوا۔

# خاندان سلاطین مغلیہ ہندوستان

ظہیر الدین محمد بابر بادشاہ بن سلطان عمر بخش میرزا اُس نے چار دفعہ ہندوستان
کے فتح کرنے کا ارادہ کیا اور دریائے سندھ و ملتان وغیرہ تک آکر واپس چلا گیا آخر
سنہ ۹۲۳ھ میں ابراہیم لودھی کو پانی پت میں بہت بڑی بھاری لڑائی کر کے شکست
دی اور قتل کیا اور دہلی و آگرہ میں اُس کا تسلط ہو گیا۔ کیونکہ ابراہیم کی بھی اسی قدر سلطنت
رہ گئی۔ بابر کے ساتھ بارہ ہزار سپاہی تھا اور سلطان ابراہیم کے ساتھ ایک لاکھ فوج

تھی بابر نے ابراہیم کو اور اُس کی سات ہزار فوج کو قتل کر دیا۔ اور بابر کا بیٹا ہمایوں
کی جانب بڑھا۔ اور جونپور تک تمام فتح کر لیا۔ میواڑ وغیرہ کے راجاؤں اور راجپوتوں
بہتیرا چاہا۔ کہ سب اکٹھے ہو کر مغلوں کو ہندوستان سے نکال دیں۔ مگر بابر
فتحپور سیکری کے قریب سخت لڑائی کے بعد سب کو شکست دی اُس میں محمود
سکندر شاہ اور رانا سانگا پر جو لاکھ فوج کے ساتھ آیا۔ فتح پائی اور سب کو نابود کی
اس لڑائی میں لڑائی مغلیہ سلطنت مستحکم ہو گئی۔ اور اسی سال میں بابر کا بنگالے اور صوبہ
بہار پر بھی تسلط ہو گیا۔ غرض بابر بڑا بہادر بادشاہ تھا۔ جدھر منہ کرتا تھا اکثر فتح پاتا
اور اگر کہیں کسی مشکل میں پھنس جاتا۔ تو بھی اُس کے دل میں کبھی حیرانی و اضطرابی اور گھبراہٹ
واقع نہ ہوتی تھی۔ اور بڑی صفت اُس میں یہ تھی کہ جب لڑائی فتح کرتا تو اللہ تعالےٰ
طرف متوجہ ہو کر یہ کہتا تھا۔ اے عزوجل یہ فتح میں نے نہیں کی مجھ میں اتنی طاقت
لیاقت نہیں تھی۔ بلکہ محض تیری مہربانی اور عنایت سے ہوئی ہے۔ اور ۹۳۷ھ
انتقال کیا۔ اور اُس کی لاش کو کابل لے جا دفن کیا گیا۔ ۲۷ سال حکومت کی۔ ۵ سال
ہندوستان میں اور ۲۲ سال ولایت میں ۴۹ سال عمر ہوئی۔ یہ اولاد رہی۔ ہمایوں
کامران میرزا عسکری میرزا۔ ہندال میرزا۔ گلرنگ بیگم۔ گلچہرہ بیگم۔ گلبدن بیگم۔ نصیرالدین
محمد ہمایوں بن محمد بابر بادشاہ کے بعد ۹۳۷ھ میں آگرہ کے تخت پر بیٹھا اُس نے
تخت پر بیٹھتے ہی عمدہ علاقے اپنے بھائیوں کو دے دئیے۔ اور جو اُس کے باپ
کے نئے علاقے فتح کئے تھے۔ وہی اپنے پاس رکھے ہمایوں نے اول قلعہ کالنجر
فتح کیا۔ پھر جونپور سلطان محمود لودھی سے لے لیا۔ پھر بہادر شاہ والی گجرات سے
لڑائی پیش آئی۔ اور بڑی بہادری سے اُس پر فتح پائی اور چتوڑ مالوہ قلعہ تاتار خاں غیرہ

یا اُس کے بعد شیر شاہ سوری افغان سے جو چند روز سے بنگالہ کا ملک دبا بیٹھا
لڑائی ہوئی۔ پہلے تو بادشاہ مذکور نے فتح پائی۔ اور شہر گور جو بنگالہ کا دار السلطنت
لے لیا۔ مگر شیر شاہ نے بادشاہ سے عہد و پیمان کر کے صلح کر لی۔ لیکن پھر بدل
اور شہر گور کو آ کر دبا لیا۔ بادشاہ کو وہاں سے سوائے بھاگنے کے کوئی چارہ نہ رہا
طرح ہو سکا صحیح سلامت آگرہ میں آ پہنچا۔ اُس وقت ہمایوں کی یہ حالت دیکھ
اُس کے بھائی مخالف تھے وہ بھی اُس سے متفق اور خیر خواہ ہو گئے اور سب نے
ایک بڑی فوج تیار کی۔ اور قنوج کے پاس لڑائی ہوئی۔ مگر ہمایوں کو یہاں
شکست فاش ہوئی۔ اور اُس کو ہند سے بھاگنا پڑا۔ چنانچہ بعد مشکل سندھ کی
سے وہ ایران میں پہنچا۔ اور طہماسپ شاہ صفوی سے مدد مانگی۔ اور تحائف اُس
کر کئے۔ شاہ ایران نے بھی اُس کی بڑی تواضع و مہمان داری و تعظیم کی چونکہ
طہماسپ اور اُس کی رعایا تمام شیعہ تھے۔ اور ہمایوں سُنی تھا اُس نے چاہا کہ شیعہ
مذہب قبول کرے تو مدد دے مگر اُس نے شیعہ ہونا قبول نہ کیا۔ آخر رحم کھا کر اُسنے
دس ہزار سوار معہ اپنے پسر خود ہمایوں کے ہمراہ کر دیا۔ ہمایوں نے اُس فوج سے پہلے
قندھار کو ششش ماہ محاصرہ کر کے اپنے بھائی میرزا عسکری سے لے لیا۔ پھر کابل کو
اپنے بھائی میرزا کامران سے لیا۔ پھر اپنے تمام ملک کو سر کر لیا۔ اور دہلی اور آگرہ
میں بحال ہوا۔ اور شیر شاہ شکست کھا کر بدخشاں کو بھاگ گیا۔ یہ شیر شاہ مذکور قنوج
کی لڑائی میں ہمایوں کو شکست دے کر تمام ہندوستان کا بادشاہ ہو گیا تھا۔ شیر شاہ
کی اولاد اگر لائق ہوتی تو ہمایوں کو یہ ملک دوبارہ کہاں نصیب ہوتا۔ مگر اُس کی اولاد
میں خانہ جنگی شروع ہو گئی۔ اور شیر شاہ جیسے بہادر نہ نکلے اس لئے ہمایوں کی ایرانی

